# تمام مشکلات کا حل قرآن سے

## عملیات کی دنیا میں ایک اور انقلاب

مرتبہ

الحاج مولانا محمد ایوب بشوی ایم اے

ناشر

المؤسسۃ الاسلامیہ لاہور پاکستان

# فہرست

# خصوصیات اسماء الحسنیٰ

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"جو شخص اسماء الحسنیٰ کو یاد کرے گا یا پڑھتا رہے گا وہ جنت میں داخل ہوگا"۔

ان میں سے اکثر ناموں کا ذکر قرآن مجید میں موجود ہے۔ ان ننانوے ناموں کے علاوہ اللہ تبارک و تعالیٰ کے ان گنت نام ہیں۔ ان ناموں کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعائیں مانگنے کی کافی فضیلت ہے۔

## اَللّٰہُ (اللہ تعالیٰ کا نام)

جو پاک صاف شخص نماز جمعہ سے پہلے سکون قلب اور دلجمعی سے ایک تسبیح اس اسم مبارک کی کرے گا اللہ تعالیٰ اس کے تمام امور آسان فرما دے گا۔

☆ اگر کوئی لا علاج مرض ہو تو کثرت سے اس اسم مبارک کا ورد کرنے کے بعد دعا کرے، اللہ تعالیٰ اس کی مشکل آسان فرما دے گا اور وہ شفایاب ہوگا۔

☆ جو شخص اس تسبیح روز اس اسم کی کرے گا اس کے دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت پیدا ہوگی اور اس کے دل کے تمام شکوک و شبہات دور ہوں گے۔ جو اس اسم کے حوالے سے شفاء کی دعا مانگے گا اس کو شفاء کاملہ نصیب ہوگی۔

## اَلرَّحْمٰنُ (بے حد رحم فرمانے والا)

جو شخص ہر نماز کے بعد اس اسم کی ایک تسبیح کرے گا اللہ تعالیٰ اس کی غفلت اور لاپرواہی دور فرما دے گا اور اس کے دل میں نرمی پیدا ہو جائے گی۔

☆ جو شخص کثرت سے اس اسم کا ورد کرے گا ہر قسم کی دنیاوی آفات سے محفوظ رہے گا۔

☆ اگر اس اسم کو مشک و زعفران سے لکھ کر کسی بد اخلاق شخص کے گھر دفن کر دیا جائے اس کا اخلاق بہتر ہو جائے گا اور وہ اچھا بندہ بن جائے گا۔ ہر قسم کی سختی اور غفلت دور ہو جائے گی۔

## اَلرَّحِیْمُ (بڑا مہربان)

جو شخص ہر روز ہر نماز کے بعد ایک تسبیح یَا رَحِیْمُ پڑھے گا۔ اس پر مخلوق خدا مہربان ہوگی اور وہ دنیا کی تمام مصیبتوں اور آفتوں سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔

الْمَلِکُ (بادشاہِ حقیقی)

جو شخص نمازِ فجر کے بعد یا ملک کثرت سے پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو غنی فرما دے گا۔

الْقُدُّوْسُ (برائیوں سے مبرا ذات)

زوال کے بعد، بعد از نمازِ ظہر جو شخص یا قدوس کثرت سے پڑھے گا اس کا دل روحانی بیماریوں سے پاک ہو جائے گا۔

السَّلَامُ (ہر عیب سے پاک ذات)

جو شخص ۱۱۵ بار اس اسم کو پڑھ کر کسی بیمار پر دم کرے گا اس کو اللہ تعالیٰ صحت کاملہ عطا فرمائے گا انشاء اللہ اور اگر وہ اس اسم کو کثرت سے پڑھنا معمول بنا لے گا تو وہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

الْمُؤْمِنُ (امن اور ایمان عطا فرمانے والا)

جو شخص کسی ڈر اور خوف کے وقت اس اسم کو چھ سو تیس (۶۳۰) مرتبہ پڑھے گا۔ انشاء اللہ وہ ہر طرح کے خوف اور نقصان سے محفوظ رہے گا اور اگر اس اسم کو لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے گا تو وہ اللہ تعالیٰ کی امان میں رہے گا۔

الْمُهَيْمِنُ (نگہبان)

جو شخص وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھ کر سچے دل سے ایک تسبیح روزانہ اس اسم کی پڑھے اللہ تعالیٰ اس کا ظاہر و باطن پاک فرما دے گا اور اگر وہ روزانہ ۱۱۵ بار پڑھنا معمول بنا لے تو انشاء اللہ اس پر پوشیدہ راز منکشف ہوں گے۔

الْعَزِيْزُ (سب پر غالب رہنے والا)

جو شخص روزانہ نمازِ فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ یا عزیز پڑھے گا انشاء اللہ اس کی عزت میں اضافہ ہوگا اور وہ کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ اگر وہ چالیس روز تک یہ وظیفہ عمل کرے گا تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کی دولت میں اضافہ ہوگا اور اللہ تعالیٰ اس کو مستغنی بنا دے گا۔

الْجَبَّارُ (سب سے زیادہ زبردست)

اس اسم کا نقش جو شخص چاندی کی انگوٹھی پر بنوا کر پہنے گا انشاء اللہ لوگوں کے دلوں میں شان و شوکت میں اضافہ ہوگا اور اگر وہ روزانہ دو سو اکیس مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا انشاء اللہ وہ ظالموں کے ظلم



سے محفوظ رہے گا۔

الْمُتَكَبِّرُ (بڑائی اور بزرگی والا)

جو شخص کثرت سے اس اسم کا ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو عزت اور بڑائی عطا فرمائے گا اور ہر کام شروع کرنے سے پہلے اس اسم کو کثرت سے پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو کامیابی عطا فرمائے گا۔

الخالق (پیدا کرنے والا)

جو شخص سات ایام تک روزانہ ایک تسبیح یا خالق کرے گا انشاء اللہ وہ تمام مصیبتوں اور آفتوں سے محفوظ رہے گا اور جو ہمیشہ اس عمل کو جاری رکھے گا اس کا چہرہ نورانی بن جائے گا۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک فرشتہ بھی مقرر ہو جائے گا جو اس شخص کی طرف سے عبادت کرے گا۔ جس کا فائدہ اس شخص کو پہنچے گا۔

الْبَارِئُ (جان ڈالنے والا)

سات روزے رکھ کر اگر بانجھ عورت روزہ پانی سے افطار کرنے کے بعد اکیس مرتبہ سات روز تک بعد از نماز البارئ پڑھے انشاء اللہ اس کے ہاں اللہ تعالیٰ اولاد نرینہ عطا فرمائے گا۔

الْمُصَوِّرُ (صورت دینے والا)

سات روزے رکھ کر اگر بانجھ عورت روزہ پانی سے افطار کرنے کے بعد اکیس مرتبہ سات روز تک بعد از نماز المصور پڑھے انشاء اللہ اس کے ہاں اللہ تعالیٰ اولاد نرینہ عطا فرمائے گا۔

الْغَفَّارُ (پردہ پوشی اور درگزر فرمانے والا)

جو شخص اس اسم کو نمازِ جمعہ ادا کرنے کے بعد ۱۰۰ بار پڑھے گا اس پر انشاء اللہ مغفرت کے آثار ظاہر ہونگے اور جو شخص ایک تسبیح اس اسم کی بعد از نمازِ عصر پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو مغفرت کے زمرہ میں شامل لوگوں میں داخل فرمائے گا۔

الْقَهَّارُ (سب کو اپنے قابو میں رکھنے والا)

جو شخص دنیا کی محبت اپنے دل سے مٹانا چاہتا ہے وہ کثرت سے یا قہار کا ورد کرے۔ اس کے دل سے دنیا کی محبت کی جگہ اللہ تعالیٰ سے محبت پیدا ہو جائے گی۔

## الْوَهَّابُ (سب کچھ عطا فرمانے والا)

جو شخص غربت و افلاس میں مبتلا ہو وہ کثرت سے یا وہاب پڑھے اور لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے اور چاشت کی نماز پڑھ کر آخری سجدے میں چالیس بار یا وہاب پڑھے۔ اس کو غربت و افلاس سے نجات مل جائے گی اور اگر اس کی کوئی دوسری خاص حاجت ہو تو وہ مسجد میں جا کر تین بار (باوضو ہو کر) سجدہ کر کے ہاتھ اٹھا کر یا وہاب سو بار پڑھے اور دعا مانگے اللہ تعالیٰ اس کی تمنا پوری فرمائے گا۔

## الرَّزَّاقُ (بہت بڑا روزی عطا فرمانے والا)

جو شخص نماز فجر سے قبل دس مرتبہ یا رزاق پڑھ کر اپنے مکان کے چاروں کونوں میں دم کرے گا اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں اضافہ فرمائے گا وہ جب مکان کے چاروں کونوں میں دم کرے تو پہل قبلہ رو ہو کر دائیں کونے سے شروع کرے۔ انشاء اللہ اس گھر میں غربت و افلاس نہ آئے گا۔

## الْفَتَّاحُ (عظیم ترین مشکل کشا)

نماز فجر پڑھنے کے بعد جو شخص اپنے دونوں ہاتھ سینے پر باندھ کر ستر (۷۰) بار یا فتاح پڑھے گا اس کا دل نور ایمان سے روشن ہو جائے گا انشاء اللہ۔

## الْعَلِيمُ (کامل و وسیع علم رکھنے والا)

جو شخص بہت زیادہ یا علیم کا ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اس کے لئے علم و معرفت کے دروازے کھول دے گا انشاء اللہ۔

## الْقَابِضُ (روزی تنگ کرنے والا)

جو شخص چالیس روز تک روٹی کے چار ٹکڑے کر کے ہر ٹکڑے پر یا قابض لکھ کر کھائے گا وہ بھوک پیاس زخم ہر قسم کے درد اور تکالیف سے محفوظ ہو جائے گا انشاء اللہ۔

## الْبَاسِطُ (روزی فراخ کرنے والا)

نماز چاشت ادا کرنے کے بعد جو شخص آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر ہر روز دس بار یا باسط پڑھے گا اور اپنے چہرے پر ہاتھ پھیرے گا وہ کبھی کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اس کو غنی فرما دے گا۔

## الْخَافِضُ (پست کرنے والا)

ہر روز جو شخص پانچ سو بار یا خافض پڑھے گا اس کی مشکلات دور ہوں گی اور اللہ تعالیٰ اس کی تمام



حاجات پوری فرما دے گا۔ اگر کسی شخص کا کوئی دشمن ہو اور وہ شخص تین روزے رکھے اور چوتھے روز کسی مناسب جگہ بیٹھ کر ستر بار یا خافض پڑھے گا اور ذہن میں دشمن کا تصور رکھے گا اس کا دشمن زیر ہو جائے گا۔

## الرَّافِعُ (بلند کرنے والا)

جو شخص چاند کی چودھویں رات کو آدھی رات کے وقت سو مرتبہ یا رافع پڑھے گا وہ بحکم ربی مخلوق سے بے نیاز ہو جائے اور اللہ تعالیٰ اس کو تونگر بنا دے گا انشاء اللہ۔

## الْمُعِزُّ (عزت دینے والا)

جو شخص جمعہ یا سوموار کے دن مغرب کی نماز کے بعد چالیس بار یا معز پڑھے گا وہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے باعزت اور باوقار بن جائے گا انشاء اللہ۔

## الْمُذِلُّ (ذلت دینے والا)

جو شخص یا مذل پچھتر بار پڑھ کر سجدہ میں جا کر دعا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو ظالموں، دشمنوں اور حاسدوں کے شر سے محفوظ رکھے گا۔ اگر کوئی اس کا بدترین دشمن ہو تو سجدہ میں اس کا نام لے کر اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ اللہ تعالیٰ اس کے شر سے محفوظ رکھے۔ انشاء اللہ اس کی دعا قبول ہوگی۔

## السَّمِيعُ (سب کچھ سننے والا)

جمعرات کے روز نماز چاشت کے بعد جو شخص یا سمیع پانچ سو ۵۰۰، سو ۱۰۰ یا پچاس ۵۰ بار پڑھے انشاء اللہ اس کی دعائیں قبول ہوں گی۔ اس دوران وہ کسی سے کوئی بات نہ کرے۔ اگر وہ شخص جمعرات کو نماز فجر کی سنتوں کے بعد سو مرتبہ پڑھے گا اس کو اللہ تعالیٰ خاص طور پر نوازے گا انشاء اللہ۔

## الْبَصِيرُ (سب کچھ دیکھنے والا)

جو شخص بعد از نماز جمعہ سو بار یا بصیر پڑھے گا اس کی آنکھوں میں روشنی اور دل میں نور پیدا ہوگا۔ انشاء اللہ۔

## الْحَكَمُ (حاکم مطلق)

جو شخص آخر شب میں وضو کر کے ننانوے بار یا حکم پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے دل کو کشف اسرار اور انوار بنا دے گا۔ جو شخص جمعہ کی رات کو یہ اسم اس قدر پڑھے کہ بے خود ہو جائے اس کے دل کو اللہ تعالیٰ

کشف اور الہام سے نوازے گا۔

## اَللَّطِيْفُ (بڑا لطف و کرم فرمانے والا)

ایک سو تینتیس (۱۳۳) بار جو شخص یا لطیف پڑھے گا، انشاء اللہ اس کے رزق میں برکت ہوگی اور اس کے تمام کام بخوبی ہو جائیں گے۔ جو شخص غربت و تنگدستی یا کسی مصیبت میں گرفتار ہوگا وہ وضو کر کے دو نفل نماز ادا کرے اور دل میں مقصد رکھتے ہوئے سو ۱۰۰ بار یہ اسم پڑھے گا انشاء اللہ وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

## اَلْخَبِيْرُ (باخبر اور آگاہ)

جو شخص خواہشات نفسانی کا اسیر ہو وہ اس اسم کا بکثرت ورد کرے انشاء اللہ اس کی اصلاح ہوگی اور جو شخص سات دن تک اول و آخر درود شریف پڑھ کر درمیان میں اس اسم کو کثرت سے پڑھتا رہے تو اس پر پوشیدہ راز ظاہر ہونے لگیں گے، انشاء اللہ۔

## اَلْحَلِيْمُ (بڑا بردبار)

کاغذ پر لکھ کر جو شخص اس اسم کو پانی میں گھول کر جس چیز پر چھڑکے گا انشاء اللہ اس میں خیر و برکت ہوگی اور مصائب سے چھٹکارا ہوگا۔

## اَلْعَظِيْمُ (بڑا بزرگ)

جو شخص کثرت سے اس اسم کو پڑھے گا انشاء اللہ اس کو عزت اور عظمت حاصل ہوگی۔

## اَلْغَفُوْرُ (بہت بخشنے والا)

حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو شخص تین مرتبہ سجدے میں یا رب اغفرلی پڑھے گا اس کے اگلے پچھلے گناہ معاف ہو جائیں گے۔ اور جو شخص اس اسم الغفور کو کثرت سے پڑھے گا وہ تمام رنج و غم اور تمام مصائب سے بچا رہے گا انشاء اللہ۔

## اَلشَّكُوْرُ (بہت قدر فرمانے والا)

جو شخص غربت و افلاس میں مبتلا ہو وہ اکتالیس مرتبہ اس اسم کو روزانہ بعد از نماز پڑھے گا انشاء اللہ اس کے معاشی حالات بہتر ہو جائیں گے۔



## اَلْعَلِيُّ (بہت بلند و برتر)

جو شخص اس کا تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے اور اس اسم کو ہمیشہ پڑھے اس کا اسم کو ہمیشہ پڑھے اس کا رتبہ بلند ہوگا اور اس کو خوشحالی نصیب ہوگی۔

## اَلْكَبِيْرُ (بہت بڑا)

جس شخص کو اس کے عہدے سے معزول کر دیا گیا ہو وہ سات روزے رکھے اور ہر روز درود شریف پڑھ کر ایک ہزار بار یا کبیر پڑھے۔ انشاء اللہ وہ اپنے عہدے پر بحال ہو جائے گا اور اس کی عزت اور رتبہ میں اضافہ ہوگا۔

## اَلْحَفِيْظُ (سب کا محافظ)

جو شخص اس اسم کو بطور تعویذ اپنے پاس رکھے گا اور اس کا ورد بکثرت کرے گا وہ انشاء اللہ ہر طرح کے نقصانات، خطرات اور مصیبتوں سے بچا رہے گا۔

## اَلْمُقِيْتُ (سب کو طاقت اور روزی دینے والا)

جو شخص خالی آبخورے میں سات مرتبہ یہ اسم پڑھ کر دم کر کے اس آبخورے میں پانی خود پیئے یا کسی دوسرے کو پلائے انشاء اللہ اس کا مقصد پورا ہوگا۔

## اَلْحَسِيْبُ (سب کے لیے کفایت کرنے والا)

اگر کسی شخص کو کسی دشمن کے شر کا خوف ہو وہ جمعرات کو ستر مرتبہ حَسْبِيَ اللّٰهُ الْحَسِيْبُ اور یہ عمل آٹھ روز تک جاری رکھے وہ انشاء اللہ ہر شر سے محفوظ رہے گا۔

## اَلْجَلِيْلُ (بڑے بلند مرتبہ والا)

جو شخص مشک و زعفران سے اس اسم کو لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے پاس محفوظ رکھے گا اور کثرت سے یا جلیل پڑھے گا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ عزت و شرف حاصل کرے گا۔

## اَلْكَرِيْمُ (بہت کرم فرمانے والا)

جو شخص سوتے وقت روزانہ یا کریم پڑھتے ہوئے سو جائے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کو علماء جیسی عزت نصیب ہوگی۔

## اَلرَّقِیْبُ (بہت بڑا نگہبان)

جو شخص اپنے گھر والوں اور دولت پر سات مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر دم کرے اور کثرت سے رقیب پڑھے وہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

## اَلْمُجِیْبُ (دعائیں سننے اور قبول فرمانے والا)

جو شخص بہت زیادہ یا مجیب پڑھے اللہ تعالیٰ کے حضور اس کی دعائیں قبول ہوں گیں۔

## اَلْوَاسِعُ (وسعت والا)

جو شخص یا واسع کثرت سے پڑھے گا انشاء اللہ اس کو ظاہری اور باطنی طور پر اللہ تعالیٰ غنی فرمادے گا۔

## اَلْحَکِیْمُ (بڑی حکمتوں والا)

جس شخص کے کاموں میں رکاوٹیں آتی ہوں وہ اس اسم کو کثرت سے پڑھے۔ انشاء اللہ اس کے بگڑے ہوئے کام ہو جائیں گے۔ علاوہ ازیں اللہ تعالیٰ اس کے لئے علم و حکمت کے دروازے کھول دے گا۔

## اَلْوَدُوْدُ (بڑی محبت کرنے والا)

جو شخص ایک ہزار بار یا ودود پڑھ کر کھانے پر دم کرے گا اور بیوی کے ساتھ کھانا کھائے گا۔ انشاء اللہ بیوی اور میاں میں اختلاف ختم ہو کر محبت پیدا ہو جائے گی۔

## اَلْمَجِیْدُ (بڑا بزرگ)

جو شخص کسی موذی مرض، آتشک، جذام یا اور کسی مرض میں مبتلا ہو وہ ہجری مہینہ کی ۱۳، ۱۴، ۱۵ تاریخ کو روزے رکھے اور بکثرت یا اسم پڑھ کر افطار کرے اور پانی پر دم کر کے پانی پئے انشاء اللہ مرض دور ہو جائے گا۔

## اَلْبَاعِثُ (مردوں کو زندہ کرنے والا)

جو شخص سوتے وقت روزانہ اپنے سینے پر ہاتھ رکھ کر ۱۰۱ بار یا باعث پڑھے۔ انشاء اللہ اس کا دل علم و حکمت سے بھر جائے گا۔



## اَلشَّہِیْدُ (حاضر و ناظر)

جس شخص کی بیوی یا اولاد نافرمان ہو وہ صبح کے وقت اس کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر اکیس مرتبہ یا شہید پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ فرمانبردار ہو جائے گی۔

## اَلْحَقُّ (برحق و برقرار)

جو شخص چوکور کاغذ کے چاروں کونوں پر الحق لکھ کر صبح کے وقت اس کاغذ کو ہتھیلی پر رکھ کر آسمان کی جانب رخ کر کے دعا کرے۔ انشاء اللہ گم شدہ شخص یا سامان مل جائے گا اور وہ نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## اَلْوَکِیْلُ (بڑا کارساز)

جو شخص کسی ناگہانی آفت کے خوف کے وقت کثرت سے یا وکیل کا ورد کرے گا اور اس اسم کو اپنا وکیل بنالے گا۔ انشاء اللہ وہ ہر مصیبت سے حفاظت میں رہے گا۔

## اَلْقَوِیُّ (بڑی طاقت والا)

جو شخص حقیقی طور پر مظلوم، کمزور اور مغلوب ہو اور ظالم دشمن نے ناک میں دم کر رکھا ہو وہ دشمن زیر کرنے کے لیے کثرت سے القوی پڑھے انشاء اللہ وہ محفوظ رہے گا۔

## اَلْمَتِیْنُ (شدید قوت والا)

بچے والی جس عورت کے دودھ نہ ہو اس کو المتین کاغذ پر لکھ کر پانی میں دھو کر عورت کو چند دن پلائیں انشاء اللہ خوب دودھ ہوگا۔

## اَلْوَلِیُّ (حامی اور مددگار)

جس عورت کی عادتیں ٹھیک نہ ہوں اس کا خاوند اس اسم کا ورد کر کے اس کے سامنے جائے تو وہ عورت نیک خصلتوں کی حامل بن جائے گی۔

## اَلْحَمِیْدُ (لائق تعریف)

جو پاک صاف شخص ہر روز تنہائی میں ۹۳ مرتبہ یا حمید پڑھے اور یہ عمل ۴۵ دن تک جاری رکھے اس کی تمام بری عادتیں انشاء اللہ دور ہو جائیں گی۔

طاقت اور جرأت عطا فرمائے گا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ اللہ تعالیٰ کا مطیع اور فرمانبردار بن جائے گا۔

## اَلْمُؤَخِّرُ (پیچھے اور بعد میں رکھنے والا)

جو شخص کثرت سے اس اسم کا ورد کرے گا اس کو سچی توبہ کی توفیق ملے گی۔ ان شاء اللہ اور جو شخص روزانہ ایک تسبیح اس اسم کی کرے گا اس کو عشق حقیقی اور قرب الٰہی ملے گا۔

## اَلْاَوَّلُ (سب سے پہلے)

جس کے ہاں اولاد نرینہ نہ ہوتی ہو وہ چالیس مرتبہ روزانہ، چالیس روز تک اولاد نرینہ کا تصور کر کے پڑھے۔ اللہ کے فضل سے وہ مراد پائے گا۔ اگر جمعۃ المبارک کو کوئی مسافر ایک ہزار مرتبہ الاول پڑھے گا وہ جلد خیریت سے اپنے گھر آ جائے گا۔

## اَلْاٰخِرُ (سب کے بعد)

جو شخص ہر روز ایک ہزار مرتبہ الآخر پڑھے گا اس کے دل سے غیر اللہ کی محبت دور ہو جائے گی۔ یہ صورت حال ساری عمر کی کوتاہیوں کا کفارہ ہوگا اور اس کا خاتمہ خیر پر ہوگا۔

## اَلظَّاهِرُ (ظاہر ہونے والا)

نماز اشراق کے بعد جو شخص پانچ سو بار اس اسم کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی آنکھیں روشن اور دل میں نور پیدا فرمائے گا ان شاء اللہ۔

## اَلْبَاطِنُ (پوشیدہ پنہاں)

جو شخص ۳۳ بار روزانہ یا باطن پڑھے گا اس پر باطنی اسرار ظاہر ہوں گے ان شاء اللہ اور اس کے دل میں انس و محبت پیدا ہوگی اور جو شخص دو رکعت نماز ادا کر کے یہ پڑھے:

هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

ان شاء اللہ اس کی سب حاجات پوری ہوں گی۔

## اَلْوَالِيْ (حامی اور متصرف)

جو شخص بکثرت اس اسم کا ورد کرے گا وہ ہمیشہ بلیات و مصیبتوں سے محفوظ رہے گا اور جو شخص



کوزے آبخورے میں اس اسم کو لکھ کر اس میں پانی ڈال کر اپنے مکان کے چاروں کونوں میں پا چھڑکے گا وہ مکان ہر قسم کے مصائب سے محفوظ رہے گا۔ اگر گیارہ بار الوالی پڑھ کر کسی پر دم کرے گا تو وہ شخص فرمانبردار ہو جائے گا۔

## اَلْمُتَعَالِيْ (سب سے بلند و برتر)

جو شخص کثرت سے یہ پڑھے گا اس کی تمام مشکلات دور ہو جائیں گی۔ جو عورت ایام حیض میں کثرت سے اس اسم کا ورد کرے ان شاء اللہ اس کی تکلیف رفع ہوگی۔

## اَلْبَرُّ (بڑا اچھا سلوک فرمانے والا)

جو شخص زنا کاری، بدکاری اور شراب نوشی کرتا ہو وہ خلوص نیت سے روزانہ سات بار اس اسم کو پڑھے اس کی اصلاح ہو جائے گی اور گناہوں سے رغبت جاتی رہے گی۔ اور کثرت سے اس اسم کا ورد کرے گا اس کے دل سے دنیا کی محبت ختم ہو جائے گی۔ اور جو شخص بچے کی پیدائش کے بعد سات بار اس اسم کو پڑھ کر بچے پر دم کرے اور اس کو اللہ کی امان میں دے دے وہ بن بلوغت تک ان شاء اللہ تمام آفتوں سے بچا رہے گا۔

## اَلتَّوَّابُ (بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا)

نماز چاشت ادا کرنے کے بعد جو شخص اس اسم کو ۳۶۰ مرتبہ پڑھے گا اس کو سچی توبہ نصیب ہوگی ان شاء اللہ۔ اور جو اس اسم کا کثرت سے ورد کرے گا اس کی تمام مشکلات حل ہو جائیں گی۔ اگر دس بار پڑھ کر کسی ظالم پر دم کر دے گا اس سے چھٹکارا مل جائے گا۔

## اَلْمُنْتَقِمُ (بدلہ لینے والا)

جو شخص کمزور ہو اور زور آور دشمن سے بدلہ نہ لے سکتا ہو وہ تین جمعہ تک کثرت سے یا منتقم پڑھتا رہے ان شاء اللہ اس سے اللہ تعالیٰ خود انتقام لے گا۔

## اَلْعَفُوُّ (بہت زیادہ معاف فرمانے والا)

جو شخص کثرت سے العفو پڑھے گا ان شاء اللہ تبارک تعالیٰ اس کے تمام گناہ معاف فرما دے گا۔

## اَلرَّؤُفُ (بہت زیادہ شفقت فرمانے والا)

جو کثرت سے اس اسم کا ورد کرے گا مخلوق خدا اس پر مہربان ہوگی اور اگر وہ دس مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر دس مرتبہ الرؤف پڑھے انشاء اللہ اس کا غصہ دور ہو جائے گا اور اگر یہی عمل دوسرے شخص پر دم کرے تو اس کا غصہ رفع ہو جائے گا۔

## مَالِكُ الْمُلْكِ (ملک کا مالک)

جو شخص یہ اسم کثرت سے پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو لوگوں سے بے نیاز فرمادے گا اور وہ کسی کا محتاج نہ ہوگا۔

## ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ (عظمت و جلال اور انعام و اکرام فرمانے والا)

جو شخص کثرت سے یا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو عزت و عظمت عطا فرمائے گا اور وہ مخلوق سے بے نیاز ہو جائے گا۔

## اَلْمُقْسِطُ (عدل و انصاف قائم فرمانے والا)

جو شخص ہر روز اس اسم کا ورد رکھے گا اس کو شیطانی وسوسے نہ ستائیں گے اور اگر اس کی کوئی خاص حاجت ہو تو وہ اس اسم کو سات سو بار پڑھے انشاء اللہ اس کو اپنے مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## اَلْجَامِعُ (سب کو جمع فرمانے والا)

جس شخص کے عزیز و اقارب نا اتفاقی سے منتشر ہو گئے ہوں وہ چاشت کے وقت غسل کرے اور آسمان کی جانب رخ کر کے دس مرتبہ یا جامع پڑھے اور ایک انگلی بند کرے اسی طرح پڑھ پڑھ کر دونوں ہاتھوں کی انگلیاں بند کرلے اور آخر میں دونوں ہاتھوں کو اپنے چہرے پر پھیر لے انشاء اللہ تمام رشتہ داروں میں اتفاق ہو جائے گا اور سب اکٹھے ہو جائیں گے۔ اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو یہ دعا مانگے انشاء اللہ وہ چیز مل جائے گی۔ اَللّٰھُمَّ یَا جَامِعَ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْهِ اِجْمَعْ ضَالَّتِیْ۔ یہ دعا یادداشت کے لیے بھی بے مثال ہے۔

## اَلْغَنِیُّ (بڑا بے نیاز و بے پرواہ)

جو شخص روزانہ ستر مرتبہ یا غنی پڑھے اس کے مال میں اللہ تعالیٰ برکت عطا فرمائے گا اور وہ کسی



کا محتاج نہ رہے گا اور جو شخص کسی مصیبت میں یا ظاہری اور باطنی امراض میں مبتلا ہو وہ ستر مرتبہ یا غنی پڑھ کر خود پر دم کرے وہ انشاء اللہ نجات پائے گا۔

## اَلْمُغْنِیْ (بے نیاز و غنی بنا دینے والا)

جو شخص اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ بار پڑھے اور درمیان میں اس اسم کو بطور وظیفہ گیارہ سو بار پڑھے انشاء اللہ اس کو اللہ تعالیٰ ظاہری و باطنی غنا عطا فرمائے گا۔ فجر یا عشاء کی نماز کے بعد یہ عمل کرے تو اس کے ساتھ سورۃ مزمل بھی تلاوت کرے۔

## اَلْمَانِعُ (روک دینے والا)

اگر کسی شخص کی بیوی سے ناچاقی رہتی ہو تو وہ بستر پر لیٹتے وقت بیس بار یہ اسم پڑھے۔ اللہ تعالیٰ ناچاقی دور فرمادے گا اور باہمی محبت پیدا ہوگی۔ اگر کوئی شخص کثرت سے یہ اسم پڑھتا رہے تو وہ ہر قسم کے شر سے محفوظ رہے گا اور اس کی جائز حاجات پوری ہوں گی (انشاء اللہ)۔

## اَلضَّارُّ (مصیبتوں سے محفوظ فرمانے والا)

جو شخص جمعہ کی شب کو سو بار الضار پڑھے وہ ظاہری و باطنی مصیبتوں سے محفوظ رہے گا اور اس کو قرب الٰہی حاصل ہوگی۔

## اَلنَّافِعُ (نفع پہنچانے والا)

جو شخص کشتی یا گاڑی یا جہاز سے سفر کرے اور وہ کثرت سے یا نافع پڑھے تو تمام مصائب سے بچا رہے گا اور جو شخص کوئی نیا کام شروع کرے اگر وہ اکتالیس بار یا نافع پڑھ لے تو حسب منشا اس کو کام میں فائدہ ہوگا اور اگر بیوی سے جماع کے وقت اکتالیس بار یہ اسم پڑھ لے تو انشاء اللہ نیک اولاد نصیب ہوگی۔

## اَلنُّوْرُ (سراپا نور اور روشنی بخشنے والا)

جو شخص شب جمعہ کو سات بار سورۃ نور اور ایک ہزار النور پڑھے انشاء اللہ اس کا دل انوار الٰہی سے منور ہوگا۔

**الهادی** (سیدھا راستہ دکھانے اور اس پر چلانے والا)

جو شخص ہاتھ اٹھا کر آسمان کی جانب رخ کرکے کثرت سے یاھادی پڑھے اور آخر میں اپنے چہرہ پر ہاتھ پھیرے انشاءاللہ اس کو کامل ہدایت نصیب ہوگی اور اس کو معرفت حاصل ہوگی۔

**البدیع** (بے مثال چیزیں ایجاد کرنے والا)

اگر کوئی شخص ایک ہزار بار یابدیع السمٰوٰت والارض پڑھے انشاءاللہ اس کے مصائب دور ہوں گے۔ اس کی حاجت پوری ہوگی اور کشائش ملے گی اور اگر کوئی شخص باوضو ہو کر اس اسم کو پڑھتے ہوئے سو جائے تو خواب میں آگاہی ہوگی اور اگر اس کی کوئی خاص حاجت ہو تو وہ شخص عشاء کی نماز کے بعد یابدیع العجائب بالخیر یا بدیع روزانہ بارہ سو بار بارہ دن تک پڑھے گا تو انشاءاللہ اس کی حاجت پوری ہوگی۔

**الباقی** (ہمیشہ باقی رہنے والا)

جمعہ کی شب کو اس اسم کو ایک ہزار مرتبہ جو شخص پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو ہر قسم کی مصیبت اور تکلیف سے بچائے گا اور اس کے تمام نیک اعمال مقبول ہوں گے۔

**الوارث** (سب کے بعد موجود رہنے والا)

طلوع آفتاب کے وقت جو شخص اس اسم کو سو بار پڑھے گا وہ ہر رنج و غم سے بچا رہے گا اور جو شخص ایک ہزار بار اس اسم کو مغرب اور عشاء کے درمیانی وقت میں پڑھے گا انشاءاللہ وہ ہر قسم کی حیرانی، پریشانی اور مشکلات سے بچا رہے گا۔

**الرشید** (راستی اور بھلائی پسند کرنے والا)

جو شخص نماز عشاء کے بعد ایک ہزار بار یارشید پڑھے خواب میں اس کو اپنی مشکل کا حل نظر آجائے گا یا دل میں القاء ہو جائے گا۔ اس کو کاروبار میں بہت ترقی حاصل ہوگی۔

**الصبور** (بڑے صبر و تحمل والا)

جو شخص طلوع آفتاب سے پہلے سو بار اس اسم کو پڑھے گا وہ انشاءاللہ اس روز ہر مصیبت سے بچا رہے گا اور اس کے حاسدوں اور دشمنوں کی زبانوں کو تالا لگ جائے گا۔ اگر کوئی شخص ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا انشاءاللہ وہ ہر مصیبت سے نجات پائے گا اور دلی سکون ملے گا۔



# فضیلت سورۂ فاتحہ

☆ سورۂ الحمد کی تلاوت بارگاہ ایزدی میں مناجات ہے

☆ حضرت رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ سورۂ الحمد سے بہتر کوئی سورہ قرآن میں نہیں

☆ یہ سورہ موت کے سوا ہر مرض کیلئے شفا ہے

☆ روایت میں ہے کہ مریض کی عیادت کے وقت اسکا داہنا ہاتھ پکڑ کر سورۂ الحمد کو سات مرتبہ پڑھنا موجب شفا ہے

☆ اس سورہ کو تین مرتبہ خلوص دل سے پڑھنا دو قرآن ختم کرنے کا ثواب ہے۔

☆ کتاب منتخب التواریخ میں ہے کہ حضرت امام محمد تقی علیہ السلام نے فرمایا کہ سورۂ الحمد میں یہ سات حروف ث، ج، خ، ز، ش، ظ، ف، نہیں ہیں جن سے بالترتیب مراد ثبور، جحیم، خبیث، زقوم، شقاوت، ظلمت و فرقت ہے

☆ جو شخص صدق دل اور خضوع و خشوع سے اس سورہ کی تلاوت کرے گا اس پر دوزخ کی آگ حرام ہو جائے گی۔

☆ جب کوئی شخص بیمار ہو تو چینی کی پلیٹ پر سورۂ الحمد زعفران سے لکھ کر دھو کر پلائیں تو بیمار بہت جلد اچھا ہو جائے، طلوع آفتاب سے پہلے لکھ کر اپنے پاس رکھے جس ظالم کے پاس جائیگا وہ مہربان ہو جائے گا۔

☆ اس کی معاش میں تنگی نہ ہوگی رزق غیب سے ملے نیز عزیز خلائق ہو ہر وہ اسکو کوئی مشکل پیش نہ آئیگی فتوحات غیب سے ہونگی جملہ خلائق اسکے مسخر ہونگی

# سُوْرَةُ الْفَاتِحَة

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ

سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے (سزاوار) ہیں جو سارے جہانوں کا پالنے والا رحمٰن ورحیم ہے

مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۙ **اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۙ**

روز جزا کا حاکم ہے۔ (الٰہی) ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ

تو ہم کو سیدھی راہ پر ثابت قدم رکھ ان کی راہ جنہیں تو نے (اپنی) نعمت

عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۚ

عطا کی ہے۔ نہ ان کی راہ جن پر تیرا غضب (ہوا) کیا اور نہ گمراہوں کی

**عمل حلال مشکلات** اگر کوئی شخص کسی اہم امر میں پریشان ہو یا دوران سفر حوادثات ڈاکوؤں، چوروں اور جیب کتروں وغیرہ سے محفوظ رہنا چاہے تو اپنے مطلب کی نیت سے سورہ الحمد پڑھنا شروع کرے آیت **اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ** کو سو مرتبہ تکرار کرکے سورہ مکمل کرے انشاءاللہ ہر قسم کی پریشانی رفع ہوگی نیز نقش لکھ کر پاس رکھیں تو مشکل کشا کام ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۳ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

☆ مریض کو زعفران سے لکھ کر دھو کر پلانا ہر درد اور بیماری کے لئے موجب شفا ہے۔

**نوٹ: تمام نقوش بالترتیب چھوٹے ہندسے سے شروع کرکے بڑے ہندسے پر ختم کریں**



# فضیلت سورہ کافرون

☆ حضرت رسالتمآب ﷺ کا ارشاد ہے کہ اس سورۃ مبارکہ کے پڑھنے والے کو چوتھائی قرآن پڑھنے کا ثواب ملے گا۔ سرکش شیاطین پڑھنے والے سے دور ہو جاتے ہیں اور وہ شرک سے بری اور قیامت کی گھبراہٹ سے محفوظ رہے گا نیز اس سورہ کو لکھ کر پاس رکھنا دفع بلیات کے لئے بھی اکسیر ہے

# سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ ۝١ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ ۝٢ وَلَآ

(اے رسول!) تم کہہ دو کہ اے کافرو! تم جن چیزوں کو پوجتے ہو میں ان کو نہیں پوجتا اور جس

اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ ۝٣ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ ۝٤

(اللہ) کی میں عبادت کرتا ہوں اس کی تم عبادت نہیں کرتے اور جنہیں تم پوجتے ہو میں ان کا پوجنے والا نہیں

وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ ۝٥ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝٦

اور جس کی میں عبادت کرتا ہوں تم اس کی عبادت کرنے والے نہیں تمہارے لئے تمہارا دین میرے لئے میرا دین

**برائے تذلیل وخواری دشمن:** نماز کے بعد دشمن کا تصور کرتے ہوئے ایک سو دس مرتبہ پڑھ کر اس کے گھر کی طرف پھونک دیں **وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ** (طٰہٰ۔ ۱۱۱)
(اور قیامت میں) ساری (مخلوق کے) منہ زندہ پائندہ (اللہ) کے سامنے جھک جائیں گے۔

## فضیلت سورۂ اخلاص

☆ حضرت رسالتمآب ﷺ کا ارشاد ہے کہ اس سورہ کو جس نے ایک بار پڑھا اس نے گویا ایک تہائی قرآن ختم کیا۔

☆ ایمان والوں کی تعداد سے دس گنا زیادہ نیکیاں اسکے نامۂ اعمال میں لکھی جائیگی۔

☆ حضرت رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ سونے سے پہلے ایک تہائی قرآن مجید (یعنی سورۂ اخلاص) پڑھ لیا کرو۔

**☆ جو کوئی اس سورہ کو ایک بار پڑھے گا اس پر برکت نازل ہوگی جو دو بار پڑھے گا اسکی اولاد پر بھی برکت نازل ہوگی جو تین بار پڑھے گا اس کے ہمسایوں پر بھی برکت نازل ہوگی۔**

**☆ اگر کوئی قیدی اس سورہ کو ایک ہزار بار پڑھے تو اسے قید سے جلد رہائی نصیب ہوگی۔**

**عمل سورۂ اخلاص برائے حفاظت:** اگر دن میں ہر قسم کی بلا سے محفوظ رہنا چاہیں تو بعد نماز صبح بغیر کوئی کلام کئے چھ مرتبہ سورۂ توحید یعنی سورۂ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اس طرح پڑھ لیا کریں کہ اول دائیں طرف رخ کر کے ایک مرتبہ پھر بائیں طرف رخ کر کے ایک مرتبہ پھر سامنے کی طرف رخ کر کے ایک مرتبہ پھر پشت کی طرف رخ کر کے ایک مرتبہ پھر آسمان کی طرف رخ کر کے ایک دفعہ اسکے بعد پاؤں کی طرف رخ کر کے ایک مرتبہ پڑھ کر پھونکیں۔

☆ شب بھر میں ہر بلا سے محفوظ رہنے کیلئے اسی طرح بعد از نماز مغربین پڑھ لیا کریں اور اگر کسی حاکم کے سامنے جانا پڑے تو اسکے سامنے جانے سے پہلے اسی طرح عمل کر کے سامنے جائیں گے تو وہ بے حد مہربانی سے پیش آئیگا۔



## سُوْرَةُ الْاِخْلَاص

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ① اَللّٰهُ الصَّمَدُ ② لَمْ يَلِدْ

(اے رسول) تم کہدو کہ اللہ احد ہے اللہ برحق بے نیاز ہے نہ اس نے کسی کو جنا

وَلَمْ يُوْلَدْ ③ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ④

اور وہ کسی سے جنا گیا اور اس کا کوئی ہمسر (شریک) نہیں

**فوائد نقش سورۂ اخلاص برائے محبت زوجین:**

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵ | ۳۳۰ | ۳۳۷ |
| ۳۳۶ | ۳۳۲ | ۳۳۴ |
| ۳۳۱ | ۳۳۸ | ۳۳۳ |

☆ سورۂ قُلْ هُوَ اللّٰهُ کا نقش طالب مطلوب کے نام سے لکھ کر پاس رکھے تو برائے محبت زوجین اکسیر ہے

**☆ برائے شفائے امراض و رفع حاجات وغیرہ کیلئے موثر ترین ہتھیار ہے**

**☆ اگر کوئی اس نقش کو لکھ کر کشتی پر باندھ دے تو وہ غرق یابی سے محفوظ رہے گی۔**

**فضیلت** بحار الانوار ۱۸ میں حضرت امام محمد باقر علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ اگر کوئی اپنی نمازوں میں سورۂ توحید کی تلاوت کرتا ہے تو اُسے کہا جاتا ہے کہ بشارت ہو تجھے تیری نماز درگاہ الٰہی میں قبول ہوئی ☆ عین الحیوٰۃ علامہ مجلسیؒ میں حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جو اپنی نمازوں میں سورۂ توحید پڑھیگا تو **قیامت کو اسطرح وارد محشر ہوگا کہ اللہ اور اسکے درمیان کسی گناہ کا فاصلہ نہ ہوگا۔**

## فضیلت معوذتین

☆ معوذتین کو لکھ کر پاس رکھنے سے انسان شر شیطان اور نظر بد سے محفوظ رہتا ہے

☆ درد والی جگہ پر پڑھ کر دم کرنے سے شفا حاصل ہوتی ہے۔

☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ جو کوئی ان سورتوں کو واجب اور سنتی نمازوں میں پڑھے گا تو اس کو مکہ میں روزے رکھنے اور حج و عمرہ کا ثواب ملے گا۔

## سُوْرَةُ الْفَلَقِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝۱ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝۲ وَمِنْ شَرِّ

(اے رسول) کہہ دو کہ میں صبح کے مالک کی ہر چیز کی برائی سے جو اس نے پیدا کی پناہ مانگتا ہوں اور اندھیری

غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝۳ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝۴

رات کی برائی سے جب اس کا اندھیرا چھا جائے اور گنڈوں پر پھونکنے والیوں کی برائی سے (جب پھونکیں)

وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝۵

اور حسد کرنے والے کی برائی سے جب حسد کرے۔

(نقش سورۃ الفلق) ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۵۸ | ۲۱۶۱ | ۲۱۶۳ | ۲۱۵۰ |
| ۲۱۶۲ | ۲۱۵۱ | ۲۱۵۷ | ۲۱۶۴ |
| ۲۱۵۴ | ۲۱۶۶ | ۲۱۵۹ | ۲۱۵۶ |
| ۲۱۶۰ | ۲۱۵۵ | ۲۱۵۳ | ۲۱۶۵ |

**فوائد نقوش معوذتین**

نقوش معوذتین لکھ کر بازو پر باندھیں تو جادو اور آسیب کے اثرات سے محفوظ رہے گا

(نقش سورۃ الناس) ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲۳ | ۱۳۲۷ | ۱۳۳۰ | ۱۳۱۶ |
| ۱۳۲۹ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۲ | ۱۳۲۸ |
| ۱۳۱۸ | ۱۳۳۲ | ۱۳۲۵ | ۱۳۲۱ |
| ۱۳۲۶ | ۱۳۲۰ | ۱۳۱۹ | ۱۳۳۱ |



## سُوْرَةُ النَّاسِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝۱ مَلِكِ النَّاسِ ۝۲ اِلٰهِ النَّاسِ ۝۳

(اے رسول) تم کہو میں لوگوں کے پروردگار، لوگوں کے بادشاہ، لوگوں کے معبود کی

مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۝۴ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ

(شیطانی) وسوسہ کی برائی سے پناہ مانگتا ہوں جو (اللہ کے نام سے) پیچھے ہٹ جاتا ہے جو لوگوں کے دلوں میں

صُدُوْرِ النَّاسِ ۝۵ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝۶

وسوسے ڈالا کرتا ہے جنات میں سے ہو خواہ آدمیوں میں سے۔

**برائے نظر بد**

حضرت امام حسن علیہ السلام کا فرمان ہے کہ نظر بد کے اثرات کو دور کرنے کیلئے یہ آیت مجیدہ مع ذکر پڑھیں یا لکھ کر گلے میں ڈالیں تو فائدہ ہوگا۔

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا

اور کافر جب قرآن کو سنتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ تمہیں گھور گھور کر (راہ راست سے) ضرور پھسلا دیں گے

الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝۵۱ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ

اور کہتے ہیں کہ یہ تو سڑی ہے اور یہ (قرآن) تو سارے جہاں کیلئے نصیحت ہے۔ (القلم ۵۱-۵۲)

مَا شَآءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

جو اللہ چاہے (وہی ہوگا) نہیں کوئی حرکت اور نہیں کوئی طاقت مگر اللہ بلند و بزرگ سے

**برائے دفع دشمنان:** حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام سے منقول ہے کہ دشمنوں کے حیلہ و مکر سے بچنے اور حاجتوں کے بر آنے کے لئے نماز صبح کے فوراً بعد سورہ قُلْ يَا أَيُّهَا الْكَافِرُونَ سورہ قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ سورہ قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اسی ترتیب سے قبل اس کے کہ کسی سے ہم کلام ہوں پڑھا کریں۔ اور بعد میں یہ دعا پڑھیں:

**اَللّٰهُمَّ يَا مَالِكَ الرِّقَابِ وَيَا هَازِمَ الْأَحْزَابِ وَيَا مُفَتِّحَ الْأَبْوَابِ**

اے اللہ اے بندوں کے مالک اور اے گروہوں کو شکست دینے والے اور اے دروازوں کے کھولنے والے

**وَيَا مُسَبِّبَ الْأَسْبَابِ سَبِّبْ لَنَا سَبَبًا لَا نَسْتَطِيعُ لَهُ طَلَبًا**

اور اے سببوں کے پیدا کرنے والے ہمارے لیے سبب پیدا کر کہ جس کے طلب کی ہم استطاعت نہیں رکھتے

**بِحَقِّ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللّٰهِ عَلِيٌّ وَلِيُّ اللّٰهِ**

اس (قول) کے حق کا واسطہ کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں محمد اللہ کے رسول ہیں علی اللہ کے ولی ہیں

---

آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جب فقرہ **سَبِّبْ لَنَا سَبَبًا** پر پہنچیں تو اس مطلب کو جو حصول دولت و ثروت یا دفعیہ مکر دشمن کے لئے آپ کے دل میں ہو اسے دہرائیں

## مکر و فریب سے بچنے کیلئے

☆ درج ذیل آیات مکر و فریب سے بچنے کیلئے کم از کم گیارہ مرتبہ تلاوت کریں۔

**وَمَكَرُوا وَمَكَرَ اللّٰهُ ۖ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمَاكِرِينَ** (آل عمران: ۵۴)

اور دشمنوں نے مکاری کی اور اللہ نے (ان کے خلاف) تدبیر کی اور اللہ سب سے بہتر تدبیر کرنے والا ہے

**فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ** (البقرہ: ۱۳۷)

پس اللہ تم کو ان کے شر سے بچائے گا اور وہ سننے والا اور جاننے والا ہے



# فضیلت آیت الکرسی

☆ حضرت رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو کوئی ان آیات کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسکے دل میں ایمان و خلوص اور توکل داخل کرے گا

☆ آب زم زم یا آب باراں پر پڑھ کر پی لیں تو ہر قسم کی بیماری سے نجات ملے گی

☆ اس کے پڑھنے والا ہر دلعزیز رہے گا اور اس پر کبھی بھی عذاب نہیں ہوگا

☆ اللہ تعالیٰ اسے رحمت کی نظر سے دیکھے گا درد سر کی فقری دوری کے لیے مجرب ہے

☆ اگر کوئی شخص بعد از عشاء اسکی تلاوت تین مرتبہ کرنے کے بعد ہاتھ پر ہاتھ (تالی) مارے اس کی آواز جہاں تک جائیگی وہاں تک ہر قسم کے حوادثات مثلاً چوری ہونا، آگ لگنا وغیرہ سے امان میں رہے گا۔

## عمل آیت الکرسی برائے محبت و ہلاکی دشمن (از منہاج العارفین)

☆ جو شخص طلوع صبح کے وقت کسی سے بات کرنے سے پہلے آیت الکرسی رو بقبلہ گیارہ مرتبہ روزانہ اس طرح پڑھے کہ دو میم **يَشْفَعُ عِنْدَهُ** کے درمیان کسی کی محبت کا قصد کرے تو انشاء اللہ وہ اس کا دوست ہو جائے گا اور اگر دونوں میم **يَعْلَمُ مَا** کے درمیان ہلاکت دشمن کا قصد کرے تو انشاء اللہ اس کا دشمن ہلاک ہوگا۔

☆ **وَلَا يَئُودُهُ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ** سات مرتبہ تکرار پڑھے تو موجب سلامتی ہے

## اٰیۃُ الکُرسی

## بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ ۚ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ ۬ۚ لَا تَاۡخُذُہٗ

اللہ (وہ ذات ہے) اس کے سوا کوئی معبود نہیں (وہ) زندہ، جہان کو سنبھالنے والا ہے۔ اس کو نہ اونگھ

سِنَۃٌ وَّ لَا نَوۡمٌ ؕ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی

آتی ہے نہ نیند۔ جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے (غرض سب کچھ)

الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ ذَا الَّذِیۡ یَشۡفَعُ عِنۡدَہٗۤ اِلَّا بِاِذۡنِہٖ ؕ

اسی کا ہے۔ کون ایسا ہے جو بغیر اس کی اجازت کے اس کے پاس (کسی کی) شفاعت کرے۔

یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ اَیۡدِیۡہِمۡ وَ مَا خَلۡفَہُمۡ ۚ وَ لَا یُحِیۡطُوۡنَ

جو کچھ لوگوں کے روبرو ہو رہا ہے اور جو کچھ ان کے پیچھے ہو چکا ہے اسے سب معلوم ہے اور وہ اس کی معلومات میں سے کسی چیز پر

بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِہٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرۡسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ

بھی احاطہ نہیں کر سکتے ہاں جس قدر وہ چاہے (اسی قدر معلوم کرا دیتا ہے) اس کی کرسی سب آسمانوں اور زمین کو گھیرے ہوئے ہے

وَ الۡاَرۡضَ ۚ وَ لَا یَـُٔوۡدُہٗ حِفۡظُہُمَا ۚ وَ ہُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ ﴿۲۵۵﴾

اور اسے ان (آسمان و زمین) کی حفاظت کچھ بھی گراں نہیں اور وہ بڑا عالی رتبہ اور جلیل القدر ہے۔

لَاۤ اِکۡرَاہَ فِی الدِّیۡنِ ۟ۙ قَدۡ تَّبَیَّنَ الرُّشۡدُ مِنَ الۡغَیِّ ۚ

دین میں کسی طرح کی زبردستی نہیں کیونکہ ہدایت گمراہی سے (الگ) ظاہر ہو چکی



فَمَنۡ یَّکۡفُرۡ بِالطَّاغُوۡتِ وَ یُؤۡمِنۡۢ بِاللّٰہِ فَقَدِ

تو جس شخص نے جھوٹے معبودوں (بتوں) سے انکار کیا اور اللہ ہی پر ایمان لایا تو اس نے

اسۡتَمۡسَکَ بِالۡعُرۡوَۃِ الۡوُثۡقٰی ٭ لَا انۡفِصَامَ لَہَا ؕ وَ اللّٰہُ

ایسی مضبوط رسی پکڑ لی جو ٹوٹ ہی نہیں سکتی۔ اور اللہ (سب کچھ) سنتا

سَمِیۡعٌ عَلِیۡمٌ ﴿۲۵۶﴾ اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا ۙ یُخۡرِجُہُمۡ

(اور) جانتا ہے۔ اللہ ان لوگوں کو ولی ہے جو ایمان لائے کہ ان کو (گمراہی) اندھیروں سے

مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوۡرِ ۬ؕ وَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡۤا اَوۡلِیٰٓـُٔہُمُ

نکال کر (ہدایت کی) روشنی میں لاتا ہے اور جن لوگوں نے کفر اختیار کیا ان کے سرپرست

الطَّاغُوۡتُ ۙ یُخۡرِجُوۡنَہُمۡ مِّنَ النُّوۡرِ اِلَی الظُّلُمٰتِ ؕ

شیطان ہیں کہ ان کو (ایمان کی) روشنی سے نکال کر (کفر کی) اندھیروں میں ڈال دیتے ہیں

اُولٰٓئِکَ اَصۡحٰبُ النَّارِ ۚ ہُمۡ فِیۡہَا خٰلِدُوۡنَ ﴿۲۵۷﴾

یہی لوگ تو جہنمی ہیں، (اور) یہی اس میں ہمیشہ رہیں گے۔ (آل عمران۔۲۵۵تا۲۵۷)

## فوائد نقش آیت الکرسی

اس نقش کو لکھ کر پاس رکھنا نظر بد، بچوں کا خواب میں ڈرنا، وبائی امراض، حوادثات، جادو ٹونہ، شیطانوں و جنوں اور دشمنوں وغیرہ کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے پر تاثیر اور تیر بہدف ہے ☆ زعفران سے لکھ کر مریض کو پلانا موجب شفا ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۰۹ | ۵۲۲ | ۵۱۹ | ۵۱۶ |
| ۵۲۰ | ۵۱۵ | ۵۱۰ | ۵۲۱ |
| ۵۱۴ | ۵۱۷ | ۵۲۴ | ۵۱۱ |
| ۵۲۳ | ۵۱۲ | ۵۱۳ | ۵۱۸ |

## فضیلت وسورہ ماعون

☆حضرات امامین صادقین علیہما السلام کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس سورہ کی تلاوت واجب اور نفل نمازوں میں کریگا اس کی نمازیں اور روزے قبول ہونگے بروز قیامت اس کا حساب اور دنیا کے بارے میں اس سے سوال نہیں ہوگا۔

☆اس سورہ کی تلاوت کرنیوالے کے گناہ معاف ہوجائینگے بشرطیکہ زکوۃ ادا کرچکا ہو۔

☆نماز صبح کے بعد اگر سو مرتبہ پڑھے تو آئندہ صبح تک اللہ کی امان میں رہیگا۔

## سُوْرَةُ الْمَاعُوْنِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

أَرَءَيْتَ الَّذِيْ يُكَذِّبُ بِالدِّيْنِ ﴿١﴾ فَذٰلِكَ الَّذِيْ يَدُعُّ

کیا تم نے اس کو بھی دیکھا جو (روز) جزا کو جھٹلاتا ہے۔ یہ تو وہی (کمبخت) ہے جو یتیم کو

الْيَتِيْمَ ﴿٢﴾ وَلَا يَحُضُّ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ﴿٣﴾ فَوَيْلٌ

دھکے دیتا ہے اور محتاجوں کو کھلانے کے لیے (لوگوں کو) آمادہ نہیں کرتا۔ تو ان

لِّلْمُصَلِّيْنَ ﴿٤﴾ الَّذِيْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ سَاهُوْنَ ﴿٥﴾

نمازیوں کی تباہی ہے جو اپنی نمازوں سے غافل (بے رغبت) ہیں

الَّذِيْنَ هُمْ يُرَآءُوْنَ ﴿٦﴾ وَيَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ ﴿٧﴾

جو دکھانے کے واسطے کرتے ہیں اور روز مرہ کی معمولی چیزیں بھی عاریۃً نہیں دیتے



## فضیلت سورہ قدر

☆حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اس سورہ کو ایک بار پڑھنے کا ثواب ماہ رمضان کے روزوں کے برابر ہے۔

☆اس سورہ کی بکثرت تلاوت رزق کی وسعت کا باعث ہے

☆حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جو سواری پر سوار ہوتے وقت پڑھے تو موجب سلامتی ہے۔

☆اگر مقروض قرض سے خلاصی چاہتا ہو تو زیادہ سے زیادہ استغفار کرے اور اپنی زبان کو لا الٰہ الا اللہ کی تلاوت سے ہمیشہ تر رکھے۔

☆حضرت امام محمد باقر علیہ السلام کا فرمان ہے کہ جو شخص سورۂ قدر کو با آواز بلند پڑھے گا وہ ایسے ہوگا جیسے بے نیام تلوار سے اللہ کی راہ میں جہاد کر رہا ہو۔ جو اس سورہ کو آہستہ پڑھے گا تو وہ ایسے ہوگا جیسے اللہ کی راہ میں اپنے خون میں ڈوبا ہوا ہو۔

☆اگر کوئی جاہ و جلال کا خواہش مند ہو تو سورہ قدر کو لکھ کر اپنے پاس رکھے دولت وکامرانی کے ساتھ اعزازات سے بھی نوازا جائے گا۔

☆رزق میں وسعت، قرض سے خلاصی، عہدہ میں ترقی حفاظت جان و مال، خوشحالی وکامرانی اور ہم نشینوں میں عزت کے واسطے مفید ہے۔

**برائے درد سر** اگر کسی کو درد سر یا شقیقہ کا عارضہ لاحق ہوگیا ہو تو دائیں ہاتھ کی درمیانی انگلی اور انگوٹھے سے صاحب درد کا سر پکڑ کر دس مرتبہ سورہ قدر بالعلو رکے سَلٰمٌ هِيَ کو تین مرتبہ تکرار کرتے ہوئے سورہ مکمل کرکے دم کریں۔

## سُوْرَةُ الْقَدْرِ

### بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے

إِنَّآ أَنزَلْنٰهُ فِي لَيْلَةِ الْقَدْرِ ﴿١﴾ وَمَآ أَدْرٰىكَ مَا

ہم نے اس (قرآن) کو شب قدر میں نازل کیا اور تم کو کیا معلوم

لَيْلَةُ الْقَدْرِ ﴿٢﴾ لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ أَلْفِ شَهْرٍ ﴿٣﴾

شب قدر کیا ہے۔ شب قدر (مرتبہ اور عمل میں) ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔

تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوحُ فِيهَا بِإِذْنِ رَبِّهِمْ

اس رات میں فرشتے اور جبرائیل (سال بھر کیلئے) ہر بات کا حکم لے کر اپنے پروردگار

مِّن كُلِّ أَمْرٍ ﴿٤﴾ **سَلٰمٌ هِيَ** حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ﴿٥﴾

کے حکم سے نازل ہوتے ہیں۔ یہ رات صبح کے طلوع ہونے تک (سراسر) سلامتی ہے

☆ حضرت امام محمد تقی علیہ السلام کا فرمان ہے کہ اگر کوئی اس سورہ کو بعد از نماز عصر دس مرتبہ پڑھے تو اس کو تمام خلائق کے برابر ثواب ملے گا

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جو شخص اپنی نمازوں میں سورہ قدر کی تلاوت کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے تمام گناہ معاف فرما دے گا۔

**عمل برائے ایصال ثواب:** اس سورہ کو قبر پر انگلیاں گاڑ کر دس مرتبہ پڑھنے سے عذاب قبر ختم ہوتا ہے اور صاحب قبر کے درجات بلند ہوتے ہیں۔



## فضیلت وسورہ کوثر

**☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس سورہ کوثر کو واجب اور مستحب نمازوں میں پڑھے گا تو وہ حوض کوثر سے سیراب ہوگا**

☆ حدیث میں آیا ہے کہ اسے جنت کی نہر سے سیراب کیا جائیگا

**☆ عید الاضحیٰ پر قربان ہونیوالے جانوروں سے دس گناہ زیادہ ثواب ملے گا**

☆ دشمنوں اور حاسدین پر کامیابی کیلئے موثر ہے اس سورہ کو روزانہ اکیس مرتبہ پڑھنا مصائب و آلام سے نجات اور دفع ایذا رسانی دشمن کا موجب ہے۔

**آنکھوں کی تکلیف کیلئے:** آنکھوں کی تمام بیماریوں کے لیے سورہ کوثر پڑھ کر مریض کی آنکھوں پر دم کریں تو انشاءاللہ اس سے شفا نصیب ہوگی۔

☆ شدید پریشانی کیلئے جو کوئی سورہ کوثر (إِنَّآ أَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ) کو روزانہ اکیس مرتبہ پڑھے تو اُسے اس پریشانی سے فوری خلاصی نصیب ہوگی مجرب ہے۔

## سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ

### بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے

إِنَّآ أَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ﴿١﴾ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ﴿٢﴾

(اے رسولؐ) ہم نے تم کو کوثر (اولاد کثیر) عطا کی تو تم اپنے پروردگار کی نماز پڑھا کرو اور قربانی دیا کرو

إِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْأَبْتَرُ ﴿٣﴾

بیشک تمہارا دشمن ہی بے اولاد رہے گا

## "اسم اعظم" برائے طلب حاجات

☆ حضرت براء بن عازب نے حضرت علی علیہ السلام کی خدمت میں عرض کی یا امیر المومنین میں اللہ اور رسول ﷺ کا واسطہ دے کر سوال کرتا ہوں کہ وہ سب سے **"عظیم چیز"** جس سے پیغمبر ﷺ نے آپ کو اور جبرائیل نے محمد پیغمبر ﷺ کو مخصوص کیا اور جبرائیل علیہ السلام کو اللہ نے دے کر بھیجا وہ عطا فرمایئے۔ تو آپ نے فرمایا۔ جب تم چاہو کہ اللہ کو **"اسم اعظم"** کے ساتھ پکارو تو سورہ حدید کی ابتدائی چھ آیتیں **عَلِيمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُورِ** تک پڑھ کر اسے پکارو اور اس کے بعد سورہ حشر کی آخری چار آیتیں پڑھو پھر اپنے دونوں ہاتھ بلند کر کے کہو۔ اے وہ اللہ جو ان صفات کا مالک ہے۔ میں تجھے ان اسماء کے حق کا واسطہ دے کر پکارتا ہوں کہ محمد و آل محمد پر درود بھیج اور میری فلاں حاجت پوری کر دے۔ اس کے بعد اپنی حاجت بیان کرو۔ قسم ہے اس اللہ کی جس کے علاوہ کوئی معبود نہیں انشاء اللہ تمہاری حاجت ضرور پوری ہوگی۔

**☆ روایات کیمطابق "اسم اعظم" سورہ حشر کی آخری چار آیات میں ہے۔**

☆ حدیث نبوی ﷺ میں ہے کہ جو شخص یہ آیات مجیدہ **لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ** سے آخر تک تلاوت کرے اور اسی رات مر جائے تو وہ شہید مرا۔

☆ ایک صحابی نے حضرت رسول اکرم ﷺ سے اسم اعظم کے بارے میں سوال کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ سورہ حشر کے آخری حصہ کو پڑھو اور زیادہ سے زیادہ پڑھو۔ دوبارہ سوال پر آپ ﷺ نے یہی جواب ارشاد فرمایا۔

**حدیث میں ہے کہ سورہ حشر کی آخری چار آیات موت کے علاوہ ہر بیماری کا علاج ہیں۔**



## سورہ حدید کی آیات

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

۱ تا ۶

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ

جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے وہ سب اللہ کی تسبیح کرتے ہیں اور وہ زبردست

الْحَكِيْمُ ۝ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ يُحْيٖ

حکمت والا ہے۔ آسمانوں اور زمین کی مالکیت (حاکمیت) اسکے لئے ہے وہ زندہ کرتا

وَيُمِيْتُ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ هُوَ الْاَوَّلُ

اور مارتا ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے وہ اول

وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

و آخر اور ظاہر (باطن) وہی ہے۔ اور وہ ہر چیز سے آگاہ ہے

هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ

وہی ہے جس نے آسمان کو اور زمین کو چھ دن (چھ ادوار) میں

اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۚ يَعْلَمُ مَا يَلِجُ

پیدا کیا اور پھر تخت قدرت پر جلوہ گر ہوا جو کچھ زمین میں

فِي الْاَرْضِ وَمَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ

داخل ہوتا ہے وہ اسے جانتا ہے اور اسے بھی جانتا ہے جو زمین سے خارج ہوتا ہے اور جو آسمان سے نازل ہوتا ہے

وَمَا يَعْرُجُ فِيْهَا ۚ وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ ۚ وَاللّٰهُ

اور جو کچھ آسمان کی طرف بلند ہوتا ہے وہ تمہارے ساتھ ہے جہاں کہیں بھی رہو اور جو تم

بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿٤﴾ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ

انجام دیتے ہو اللہ اسے دیکھتا ہے ۔ آسمانوں اور زمین کی ملکیت اسی کیلئے ہے

وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ﴿٥﴾ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ

اور تمام معاملات کا اللہ ہی کی طرف رجوع ہے۔ رات کو دن میں داخل کرتا ہے

وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ۭ وَهُوَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿٦﴾

اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے اور وہ دلوں کے بھیدوں تک سے واقف ہے

## سورۂ حشر کی آیات ۲۱ تا ۲۴

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰي جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا

اگر اس قرآن کو ہم پہاڑ پر نازل کرتے تو تو دیکھتا کہ وہ اس کے سامنے خشوع سے پیش آتا ہے

مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۭ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ

اور اللہ کے خوف سے ریزہ ریزہ ہو جاتا۔ یہ مثالیں ہیں جنہیں ہم لوگوں کے لئے بیان کرتے ہیں شاید کہ وہ

لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿٢١﴾ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ

غور و فکر سے کام لیں اللہ وہی ہے جس کے علاوہ کوئی معبود نہیں

عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿٢٢﴾

وہ پوشیدہ و آشکار سے آگاہ ہے اور وہ رحمٰن و رحیم ہے

هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ

اللہ وہی ہے جس کے علاوہ کوئی معبود نہیں (اصلی) حاکم و مالک وہی ہے ہر عیب سے منزہ ہے سراپا سلامتی ذات



الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۭ سُبْحٰنَ اللّٰهِ

امن عطا کرنے والا نگہبان غالب آنے والا سرکشوں کو زیر کرنے والا بزرگی کا مرکز ہے اور اس سے منزہ ہے

عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿٢٣﴾ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ

جسے اس کا شریک قرار دیتے ہیں وہ اللہ خالق ہے موجد ہے (بے نظیر) صورت گری کرنے والا ہے

الْاَسْمَاۗءُ الْحُسْنٰى ۭ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ

اس کے لئے اچھے نام ہیں جو کچھ آسمان اور زمین میں ہے اس کی تسبیح کرتا ہے

وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿٢٤﴾

اور وہ غالب آنے والا اور حکمت والا ہے۔

**☆ سورۂ حشر کی مذکورہ آیات کا پڑھنا حافظہ اور عقل و دانش کی تقویت کا باعث ہے۔**

## خصوصی عمل نوافل مغرب

☆ بحوالہ مفاتیح الجنان شیخ مفید علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ روایت ہے کہ حضرت امام علی نقی علیہ السلام نماز مغرب کے نوافل کو دو سلاموں کے ساتھ کہ ان کے درمیان کسی سے بات نہ کرتے چار رکعتیں درج ذیل طریقے سے پڑھتے تھے:

**رکعت اول:** سورۃ الحمد کے بعد سورۃ کافرون

**رکعت دوم:** سورۃ الحمد کے بعد سورۃ اخلاص

**رکعت سوم:** سورۃ الحمد کے بعد سورۃ حدید کی درج بالا آیات از اول تا الصُّدُوْر

**رکعت چہارم:** سورۃ الحمد کے بعد سورۃ حشر کی درج بالا آیات لَوْ اَنْزَلْنَا سے آخر سورۃ تک پڑھتے تھے۔

## فضیلت و سورہ نصر

☆ مستند حدیث نبوی ﷺ سے منقول ہے کہ اس سورہ کی تلاوت کرنے والا گویا فتح مکہ میں حضور ﷺ کے ہمراہ تھا۔

☆ جو اس سورہ کو واجب و سنتی نمازوں میں پڑھیگا وہ دشمنوں کے مقابلے میں غالب رہیگا

☆ بروز قیامت اسکے ہاتھ ایک کتبہ ہوگا جس پر لکھا ہوگا کہ یہ شخص جہنم سے آزاد ہے

☆ وہ جس طرف سے گزرے گا راستے کی ہر چیز اس کو جنت کی خوشخبری دے گی یہاں تک کہ داخل جنت ہوگا نیز اس سورہ کا پڑھنا دشمنوں پر فتحیابی کا موجب ہے۔

## سُوۡرَۃُ النَّصۡرِ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

إِذَا جَآءَ نَصۡرُ اللّٰهِ وَالۡفَتۡحُ ﴿١﴾ وَرَاَيۡتَ النَّاسَ

(اے رسول!) جب اللہ کی مدد آپہنچی اور فتح (مکہ) ہو جائیگی اور تم لوگوں کو دیکھو گے کہ

يَدۡخُلُوۡنَ فِىۡ دِيۡنِ اللّٰهِ اَفۡوَاجًا ﴿٢﴾ فَسَبِّحۡ بِحَمۡدِ

فوج کے فوج اللہ کے دین میں داخل ہو رہے ہیں تو تم اپنے پروردگار کی تعریف

رَبِّكَ وَاسۡتَغۡفِرۡهُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ﴿٣﴾

کے ساتھ تسبیح کرنا اور اسی سے مغفرت کی دعا کرنا وہ بیشک بڑا معاف کرنے والا ہے۔

**برائے فتحیابی:** درج ذیل وظیفہ کا ورد ہر مشکل کام میں کامیاب ہونے کیلئے کافی ہے

رَبِّ اَنِّیۡ مَغۡلُوۡبٌ فَانۡتَصِرۡ وَاَنۡتَ خَیۡرُ النّٰصِرِیۡنَ



## فضیلت و سورہ عصر

☆ معتبر روایت میں حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ یہ سورہ حفاظت مال و متاع کیلئے ایک حصار کا درجہ رکھتی ہے۔

☆ اسکی تلاوت کرنے والے کا خاتمہ صبر پر ہوگا اسکا شمار اصحاب الیمین میں ہوگا۔

☆ سنتی نمازوں میں اس سورہ کو پڑھنے والے کا چہرہ بروز محشر نورانی ہوگا اور وہ سیدھا داخل جنت ہوگا۔

## سُوۡرَۃُ الۡعَصۡرِ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

وَالۡعَصۡرِ ﴿١﴾ اِنَّ الۡاِنۡسَانَ لَفِىۡ خُسۡرٍ ﴿٢﴾ اِلَّا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا

زمانے کی قسم! بیشک انسان گھاٹے میں ہے۔ مگر جو لوگ ایمان لائے

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوۡا بِالۡحَقِّ ۙ وَتَوَاصَوۡا بِالصَّبۡرِ ﴿٣﴾

اور اچھے کام کرتے رہے اور آپس میں حق کا حکم اور صبر کی وصیت کرتے رہے

**برائے توکل:** روایت میں ہے کہ درج ذیل آیات (آل عمران ۱۷۳، انفال ۴۰) کو ہر روز ایک سو دس مرتبہ پڑھنا توکلت علی اللہ پر مستحکم اور ثابت قدم رہنے کا باعث ہے۔

حَسۡبُنَا اللّٰهُ وَنِعۡمَ الۡوَكِيۡلُ ○ نِعۡمَ الۡمَوۡلٰى وَنِعۡمَ النَّصِيۡرُ ○

## فضیلت وسورۂ قریش

☆ حضرت رسالتمآب ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس سورہ کی تلاوت کریگا تو اللہ تعالیٰ اسے جنت کی سواری پر سوار کر کے محشور کریگا۔

☆ اس سورۂ مبارکہ قریش کی خلوص دل سے تلاوت کرنے والے کو کعبہ کا طواف اور اعتکاف کرنے والوں سے دس گنا زیادہ نیکیاں ملیں گی

☆ یہ سورہ برائے امن وسلامتی اور دور خوف کیلئے بھی مجرب ہے

☆ سورۂ فیل کی طرح نماز میں اس سورہ کا تنہا پڑھنا کافی نہیں بلکہ اس کے ساتھ سورۂ فیل کو بھی پڑھنا چاہیے۔

☆ سورۂ فیل اور سورۂ قریش واجب نمازوں میں پڑھنا زیادہ ثواب کا باعث ہے

### سُوْرَةُ الْقُرَيْشِ

### بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝۱ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝۲

چونکہ قریش کو جاڑے اور گرمی کے سفر سے مانوس کر دیا ہے تو ان کو مانوس کر دینے کی وجہ سے

فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝۳ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ

اس گھر (کعبہ) کے مالک کی عبادت کرنی چاہیے جس نے ان کو بھوک میں کھانا دیا

مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝۴

اور ان کو خوف سے امن عطا کیا



## فضیلت سورۂ فیل

☆ اس سورہ کی تلاوت کرنے والے کو اللہ اپنے حفظ وامان میں رکھے گا۔

☆ وہ حاسدوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ یہ سورہ دشمنوں کو زیر کرنے کیلئے بہت عمدہ ہے مصیبت زدہ پڑھے تو مصیبتیں دور ہونگی دشمن فرار ہوں گے

☆ روایات میں ہے کہ اس سورہ کو نماز فریضہ میں تلاوت کرنے والے کی گواہی بروز محشر تمام صحرا و پہاڑ دینگے جو قبول ہوگی ندا آئے گی کہ اسے داخل جنت کردو

**عمل برائے افسران:** جب کسی حاکم کے سامنے جانا پڑے اور یہ منظور ہو کہ وہ مہربانی سے پیش آئے تو پانچوں حروف مقطعات کاف، ھا، یا، عین، صاد (کٓھٰیٰعٓصٓ) کو اپنی زبان سے ادا کرے اور ہر حرف کے ساتھ ایک ایک انگلی بند کرتا جائے شروع دائیں ہاتھ کی چھنگلیا یعنی چھوٹی انگلی سے کر کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر ختم کرے پھر بائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے شروع کر کے حا، میم، عین، سین، قاف (حٰمٓ عٓسٓقٓ) کو اپنی زبان سے ادا کرے۔ اور ہر حرف پر ایک ایک انگلی بند کرتا جائے۔ تا آنکہ بائیں ہاتھ کی چھنگلیا پر ختم ہو۔ جب اس طرح دسوں انگلیاں بند ہو چکیں تو سورۂ اَلَمْ تَرَ كَيْفَ پڑھنا شروع کرے۔ یہاں تک کہ لفظ تَرْمِيْهِمْ پر پہنچے تو اس کو تکرار کرتے ہوئے ہر مرتبہ ایک ایک انگلی کھولتا جائے۔ مگر کھولنے کی ترتیب بند کرنے کے برعکس ہو۔ یعنی کھولنا بائیں ہاتھ کی چھنگلیا سے شروع کر کے بائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر ختم کرے۔ پھر دائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے شروع کر کے دائیں ہاتھ کی چھنگلیا پر ختم کر دے۔ اب بے تکلف سامنے جائے انشاءاللہ دلی مقصود حاصل ہوگا۔

## سُوْرَۃُ الْفِیْلِ

### بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ﴿۱﴾ اَلَمْ يَجْعَلْ

(اے رسولؐ) کیا تم نے نہیں دیکھا تمہارے پروردگار نے ہاتھی والوں کے ساتھ کیا کیا۔ کیا اس نے ان کی

كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ﴿۲﴾ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ﴿۳﴾

تمام تدبیریں غلط نہیں کر دیں (ضرور کیں)۔ اور ان پر جھنڈ کے جھنڈ ابابیل بھیجے

تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ﴿۴﴾ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ﴿۵﴾

جو ان پر کھرنجوں کی کنکریاں پھینکتے تھے تو انہیں چبائے ہوئے بھس کی طرح (تباہ) کر دیا۔

**فضیلت:** ☆ لڑائی میں پڑھنے والا غالب و قوی رہے گا۔ ☆ اس سورہ کا پڑھنے والا عذاب اور مسخ ہونے سے اللہ کی پناہ میں رہے گا۔ ☆ اس ہتھیار پر پڑھنے سے جس سے اس پر وار ہوتا ہو ہتھیار بیکار ہو جائیگا ☆ دشمن کے ہاتھوں گرفتار شخص پڑھے تو اس کا دشمن ذلیل و خوار ہوگا۔ ☆ درد والی جگہ پر پڑھ کر دم کریں تو آرام آجائیگا

۷۸۶

| ۱۹۵۴ | ۱۹۴۹ | ۱۹۵۶ |
|---|---|---|
| ۱۹۵۵ | ۱۹۵۳ | ۱۹۵۱ |
| ۱۹۵۰ | ۱۹۵۷ | ۱۹۵۲ |

**فوائد نقش سورہ فیل:** مغلوبیٔ دشمنان، مقدمہ میں کامیابی، تنزلی سے ترقی، کاروبار میں منافع اور قرض کی ادائیگی کے واسطے اس نقش کو لکھ کر پاس رکھنا کثیر فوائد کا حامل ہے اور آزمودہ ہے۔



## فضیلت و سورہ لہب

☆ حضرت رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو کوئی اس سورہ کی تلاوت کرے گا تو اللہ تعالیٰ بروز قیامت اس کو ابولہب کے ساتھ ایک جگہ جمع نہیں کرے گا۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جب اس سورہ کو پڑھو تو ابولہب کیلئے بددعا کیا کرو اس لیے کہ اس نے حضور اکرم ﷺ کی تکذیب کی تھی۔

☆ مروی ہے کہ اگر پیٹ کی تکلیف کے لیے یہ سورہ پڑھی جائے تو آرام آئیگا۔

☆ اگر سوتے وقت پڑھی جائے تو امن کا باعث ہے۔

☆ عادات بد سے نجات کیلئے رات کو سوتے ہوئے تین مرتبہ آہستہ آواز سے پڑھ کر دم کرے۔

## سُوْرَۃُ اللَّھَبِ

### بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ﴿۱﴾ مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَ

ابولہب کے ہاتھ ٹوٹ جائیں اور وہ خود ستیاناس ہو جائے (آخر) نہ اس کا مال ہی اس کے کچھ کام آیا اور

مَا كَسَبَ ﴿۲﴾ سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ﴿۳﴾ وَّامْرَاَتُهٗ

(نہ) جو اس نے کمایا۔ وہ بہت جلد بھڑکتی ہوئی آگ میں داخل ہوگا اور اس کی جورو بھی

حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ﴿۴﴾ فِيْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ﴿۵﴾

جو سر پر ایندھن اٹھائے پھرتی ہے اور اس کے گلے میں بٹی ہوئی رسی (بندھی) ہے

## فضیلت سورہ ہمزہ

☆ یہ سورہ خطرات سے حفاظت کیلئے نہایت ہی موثر ترین ہتھیار ہے
☆ چشم کی تمام بیماریاں، نظر بد، جادو ٹونہ، اس سورہ کے دم سے دور ہوتے ہیں۔

**☆ نماز فریضہ میں اسکی تلاوت موجب وسعت رزق ہے**

☆ اس کے قاری کی موت برے طریقہ پر نہ آئیگی

**☆ اسکی تلاوت کرنے والے کو کفار مکہ کی تعداد سے دس گنا زیادہ نیکیاں عطا ہونگی**

☆ اگر کسی کو آنکھوں کا درد ہوتا ہو تو اس سورہ مبارکہ کو سات بار پڑھ کر دم کریں۔
☆ اس سورہ کو لکھ کر دوا میں یا پانی میں ملا کر آنکھوں کو لگائے تو جلد شفایاب ہوگا

**عارضہ جسمی مثلاً پیٹ کے درد اور مروڑوں کیلئے لکھ کر باندھے تو فی الفور افاقہ ہوگا۔**

☆ روایات معتبرہ اور عاملین کے تجربہ سے ثابت ہے کہ یہ سورہ قرض کی ادائیگی کیلئے بے حد موثر اور تیر بہدف کا درجہ رکھتی ہے۔

**☆ اگر مقروض باقاعدہ چالیس روز تک اس کو پڑھے تو اس کا قرض غیب سے ادا ہوگا**

☆ نظر بد کیلئے اس سورہ کا پڑھنا بھی بہت مفید ہے۔

٧٨٦

| ٢٠٨٥ | ٢٠٨٩ | ٢٠٩١ | ٢٠٧٧ |
|---|---|---|---|
| ٢٠٩٠ | ٢٠٧٨ | ٢٠٨٣ | ٢٠٨٤ |
| ٢٠٧٩ | ٢٠٩٣ | ٢٠٨٦ | ٢٠٨٣ |
| ٢٠٨٧ | ٢٠٨٢ | ٢٠٨٠ | ٢٠٩٢ |

**فوائد نقش سورہ ہمزہ:** درد چشم، کشادگی رزق، عہدہ میں ترقی، قرض سے خلاصی، نظر بد، جادو اور آسیب وغیرہ سے امان میں رہنے کیلئے لکھ کر پاس رکھیں تو کئی فوائد میسر ہوں گے۔



## سُوْرَةُ الْهُمَزَةِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةٍ ۝١ الَّذِيْ جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَهٗ ۝٢

ہر طعنہ دینے والے چغل خور کیلئے خرابی ہے جو مال کو جمع کرتا ہے اور گن گن کر رکھتا ہے

يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗٓ اَخْلَدَهٗ ۝٣ كَلَّا لَيُنْۢبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ ۝٤ وَمَآ

وہ سمجھتا ہے کہ اس کا مال اسے ہمیشہ زندہ رکھے گا، ہرگز نہیں وہ ضرور حطمہ میں ڈالا جائے گا اور تم کو

اَدْرٰىكَ مَا الْحُطَمَةُ ۝٥ نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ ۝٦ الَّتِيْ تَطَّلِعُ عَلَى

کیا معلوم حطمہ کیا ہے وہ اللہ کی بھڑکائی ہوئی آگ ہے جو اٹھے گی دلوں تک

الْاَفْـِٕدَةِ ۝٧ اِنَّهَا عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ ۝٨ فِيْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ۝٩

بیشک وہ آگ ان پر بند کر دی جائے گی۔ وہ آگ کے لمبے لمبے ستونوں میں ڈال کر بند کر دیئے جائیں گے۔

**عمل برائے رزق:** یہ عمل حضرت امیر المومنین علیہ السلام سے منقول ہے کہ جمعرات سے شروع کرے چالیس روز تک درج ذیل آیات ہر روز ۱۵۹ مرتبہ پڑھے بہتر ہے کہ نماز فجر کے بعد پڑھے۔ چالیسویں دن ۱۷۹ مرتبہ پڑھے۔ اس طرح کل تعداد ۶۳۸۰ ہو جائے گی۔ انشاء اللہ دوران عمل ہی کامیابی نصیب ہوگی۔

**وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا ۝ وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ۚ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ۚ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ۚ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ۝ (الطلاق: ۲-۳)**

## فضیلت و سورۂ تکاثر

☆ ارشاد نبوی ﷺ ہے کہ اس سورہ کو ایک بار پڑھنے کا ثواب ہزار آیتوں کے برابر ہے

☆ اس سورہ کو پانی پر دم کر کے پینا دردِ سر اور دماغی امراض سے نجات کا سبب ہے

☆ اس سورہ کو سوتے وقت پڑھنے سے انسان عذابِ قبر سے محفوظ رہتا ہے

☆ ثواب الاعمال میں ہے کہ اگر کوئی فریضہ میں اسکو پڑھیگا تو اسے سو شہیدوں کا ثواب ملے گا۔

☆ اگر سنتی نمازوں میں پڑھیگا تو پچاس شہیدوں کا ثواب اسکے نامہ اعمال میں لکھا جائیگا۔

## سُوْرَةُ التَّكَاثُرِ

### بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

اَلْهٰىكُمُ التَّكَاثُرُ ۝۱ حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ۝۲ كَلَّا سَوْفَ

نسل و مال کی بہتات نے تم لوگوں کو غافل بنائے رکھا یہاں تک کہ تم لوگوں نے قبریں دیکھیں (مر گئے) دیکھو

تَعْلَمُوْنَ ۝۳ ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝۴ كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ

تمہیں عنقریب ہی معلوم ہو جائے گا پھر دیکھو تمہیں عنقریب ہی معلوم ہو جائے گا۔ دیکھو اگر تم کو یقینی

عِلْمَ الْيَقِيْنِ ۝۵ لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ ۝۶ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا

طور پر معلوم ہوتا (ہرگز غافل نہ ہوتے) تم لوگ ضرور دوزخ کو دیکھو گے پھر تم اسے

عَيْنَ الْيَقِيْنِ ۝۷ ثُمَّ لَتُسْـَٔلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيْمِ ۝۸

یقینی دیکھو گے پھر تم سے نعمتوں کے بارے میں ضرور بازپرس ہوگی۔



## فضیلت سورۂ زلزال

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد گرامی ہے کہ جو شخص اس سورہ مبارکہ کو ایک مرتبہ پڑھے گا تو اسے ایک چوتھائی قرآن کا ثواب ملے گا۔

☆ اس سورہ کی تلاوت کرنے والا آفاتِ ارضی و سماوی سے محفوظ رہے گا۔

☆ جو کوئی سنتی نمازوں میں اسکی تلاوت کرے گا زلزلے اور بجلی سے نہ مرے گا

☆ اسکے قاری کا مقام جنت میں ہوگا اس پر موت کی سختی آسان کر دی جائے گی۔

☆ اس سورہ کو زعفران سے لکھ کر منہ کا دھونا لقوہ اور چھائیوں کیلئے بھی عمدہ ہے

☆ اگر کوئی اس سورہ کو بکثرت پڑھے گا تو اس شخص کی موت کے وقت ایک خوش جمال فرشتہ اسکے پاس آئے گا۔ جو ملک الموت سے کہے گا اے ملک الموت اللہ کے اس دوست کے ساتھ نرمی کا برتاؤ کرو لہٰذا بڑی سہولت کے ساتھ اسکی روح قبض کی جائیگی۔ جان کنی کی حالت میں اسکی آنکھوں سے پردے ہٹائے جائیں گے اور وہ جنت میں اپنی منزلوں کو دیکھ لے گا

ستر ہزار فرشتے اسکے جنازے کی مشایعت کرینگے اور اسے داخل جنت کرینگے۔

☆ اگر کوئی سورۂ زلزال کو ایک نشست میں چار ہزار مرتبہ دشمن کی آوارگی کی نیت سے پڑھے گا تو اس کا دشمن آوارہ ہو جائے گا۔

☆ دشمن کی بربادی کیلئے بھی اسی طرح عمل کرے تو دشمن چند روز میں تباہ ہوگا۔

☆ مہم مشکلات کیلئے ستر بار پڑھنا تیر بہدف کا درجہ رکھتی ہے آزمودہ ہے۔

# سُوْرَةُ الزِّلْزَالِ

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ۝ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ

جب زمین بڑے زوروں کے ساتھ زلزلہ میں آ جائے گی۔ اور زمین اپنے اندر کے بوجھ (معدنیات

اَثْقَالَهَا ۝ وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا ۝ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ

مردے وغیرہ) نکال ڈالے گی اور ایک انسان کہے گا کہ اس کو کیا ہو گیا ہے۔ اس روز وہ اپنے تمام حالات

اَخْبَارَهَا ۝ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ۝ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ

بیان کرے گی۔ کیونکہ تمہارے پروردگار نے اسے حکم دیا ہوگا۔ اس دن لوگ گروہ گروہ (اپنی قبروں سے)

اَشْتَاتًا لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ۝ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ

نکلیں گے تاکہ اپنے اعمال کو دیکھیں۔ تو جس شخص نے ذرہ برابر نیکی کی ہو وہ اسے

خَيْرًا يَّرَهٗ ۝ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ۝

دیکھ لے گا اور جس شخص نے ذرہ برابر بدی کی ہو وہ اسے دیکھ لے گا۔

**عمل برائے طلب خیر و دفع شر** کسی فرد یا قوم سے ہمہ جہت طلب خیر کیلئے سورۂ زلزال کی آیت نمبر ۷ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ۝ کی تکرار کریں اور اسی طرح غیر شرعی افعال کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے آیت نمبر ۸ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ۝ کی تکرار کریں۔

# فضیلت سورۂ عادیات

☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس سورہ کی روزمرہ باقاعدگی سے تلاوت کرے گا تو اسے پورے قرآن کا ثواب ملے گا

☆ ہر روز پڑھنے والا بروز محشر امام علی ابن ابی طالب علیہ السلام کے ساتھ محشور ہوگا۔

☆ اگر کوئی اس سورہ کو حضرت علی علیہ السلام کے نام کے اعداد کے مطابق ایک سو دس مرتبہ پڑھے گا اسے غیب سے روزی ملے گی۔ خوش کرداری اور فیاضی شرط ہے

☆ اگر کوئی عارضۂ چشم میں مبتلا ہو یا اسے نظر بد لگ گئی ہو تو اسکو چاہیے کہ اس سورہ کو پانی پر پڑھ کر یا نقش پانی میں گھول کر آنکھوں اور جسم کو دھوئے۔

☆ درد جگر کیلئے درج بالا طریقے سے تین دن متواتر پیئے تو فوراً صحت یاب ہوگا۔

☆ اگر کوئی جان کے ضائع ہونے کے خوف میں مبتلا ہو تو اس سورہ کو تین بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تو ہر قسم کی بلا سے اس کی جان محفوظ رہے گی

☆ قرضدار سات دن متواتر لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا، نہر یا کنوئیں میں ڈالے تو اللہ تعالیٰ اس سورہ کے توسل سے اسکے قرض کی ادائیگی کا انتظام فرمائیں گے۔

☆ ہر روز سات مرتبہ اس سورہ کا پڑھنا قرض سے خلاصی کا موجب ہے۔

☆ ہر روز سات مرتبہ پڑھنا بری عادات سے نجات کا سبب ہے آزمودہ ہے۔

## سُوْرَةُ الْعٰدِيٰتِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

وَالْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ۝١ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ۝٢ فَالْمُغِيْرٰتِ

سرپٹ دوڑنے والے گھوڑوں کی قسم جو ہانپتے ہیں پھر پتھر پر ٹاپ مار کر چنگاریاں نکالتے ہیں

صُبْحًا ۝٣ فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۝٤ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۝٥ اِنَّ

پھر صبح کو چھاپہ مارتے ہیں تو غبار بلند کر دیتے ہیں پھر اس وقت دشمن کے غول میں گھس جاتے ہیں کہ بیشک

الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ ۝٦ وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ۝٧ وَاِنَّهٗ

انسان اپنے پروردگار کا ناشکرا ہے اور وہ یقیناً خود بھی اس سے واقف ہے۔ اور بیشک

لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ۝٨ اَفَلَا يَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ مَا فِى الْقُبُوْرِ ۝٩

وہ مال کا سخت حریص ہے۔ تو کیا وہ نہیں جانتا کہ جب مردے قبروں سے نکالے جائیں گے

وَحُصِّلَ مَا فِى الصُّدُوْرِ ۝١٠ اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيْرٌ ۝١١

اور دلوں کے بھید ظاہر کر دیئے جائیں گے۔ بیشک اس دن ان کا پروردگار ان سے خوب واقف ہوگا۔

**فوائد نقش سورہ عادیات:** یہ نقش کاروبار میں ترقی، حفاظت جان و مال کیلئے حرز کا درجہ رکھتا ہے۔

☆ مرتبہ میں اضافہ اور بااختیار بناتا ہے۔ فرائض کی ادائیگی میں استقلال اور تفکرات سے نجات دیتا ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۱ | ۳۳۴۴ | ۳۳۴۱ | ۳۳۳۸ |
| ۳۳۴۲ | ۳۳۳۷ | ۳۳۳۲ | ۳۳۴۳ |
| ۳۳۳۶ | ۳۳۳۹ | ۳۳۴۶ | ۳۳۳۳ |
| ۳۳۴۵ | ۳۳۳۴ | ۳۳۳۵ | ۳۳۴۰ |



## فضیلت سورہ قارعہ

☆ حضرت رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ اس سورہ کی تلاوت کرنے والے کا میزان روز قیامت وزنی ہوگا کاروباری حضرات یا تنگ دست لوگ لکھ کر پاس رکھیں تو کاروبار اور رزق میں وسعت و برکت کا موجب ہے

**☆ گھر، دکان یا دفتر میں اسکی تلاوت کاروباری بندش کے خاتمہ اور فراخی رزق کا سبب ہے**

☆ فریضہ اور سنتی نمازوں میں اسکی تلاوت رزق میں برکت کا باعث ہے۔

☆ اس سورہ مبارکہ کو ہر شدید پریشانی کے عالم میں ایک سو بار پڑھیں تو جمیع مصائب و آلام سے محفوظ رہے گا نیز اگر کوئی اس سورہ کو لکھ کر پاس رکھے یا دھو کر پی لے تو **تمام سال تک وبائی و متعدی امراض سے محفوظ رہے گا**

☆ نہایت شدید ترین مہمات کے واسطے اگر کوئی ایک نشست میں اس سورہ کی ایک سو دس مرتبہ تلاوت کرے گا تو اسے اس سورہ کی برکت سے مقصود حاصل ہوگا

**☆ اس سورہ کی تلاوت کرنے والا دجال کے فتنہ سے محفوظ رہے گا اور دجال پر ایمان نہیں لائے گا نیز جہنم کی کثافتوں سے محفوظ رہے گا۔**

### عمل برائے محبت و بغض

☆ یہ سورہ مبارکہ محبت و بغض دونوں کیلئے کارآمد ہے اگر سات مرتبہ کسی میٹھی چیز پر پڑھ کر مطلوب کو کھلا دیں تو وہ فریفتہ ہو جائے گا۔

☆ محبت و بغض کے واسطے اس سورہ کو سات مرتبہ پڑھ کر مطلوب کی تصوراتی تصویر کی طرف پھونک دیں تو چند ہی دنوں میں خاطر خواہ نتائج حاصل ہوں گے

## سُوْرَةُ الْقَارِعَةِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

اَلْقَارِعَةُ ۝۱ مَا الْقَارِعَةُ ۝۲ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْقَارِعَةُ ۝۳

کھڑکھڑانے والی | وہ کھڑکھڑانے والی کیا ہے | اور تم کو کیا معلوم کہ وہ کھڑکھڑانے والی کیا ہے

يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ ۝۴ وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ

جس دن لوگ (ایسے ہوں گے) جیسے بکھرے ہوئے پتنگے ہوں گے | اور پہاڑ دھنکی ہوئی

كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ ۝۵ فَاَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ ۝۶ فَهُوَ فِيْ

روئی کے جیسے ہو جائیں گے | تو جس کے (نیک اعمال کے) پلڑے بھاری ہوں گے | وہ من چاہے

عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ۝۷ وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ ۝۸ فَاُمُّهٗ

عیش میں ہوگا | اور جس کے (نیک اعمال کے) پلڑے ہلکے ہوں گے | تو اس کا

هَاوِيَةٌ ۝۹ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا هِيَهْ ۝۱۰ نَارٌ حَامِيَةٌ ۝۱۱

ٹھکانا ہاویہ ہے | اور تم کو کیا معلوم ہاویہ کیا ہے | وہ دہکتی ہوئی آگ ہے

**برائے طلب مغفرت:** درج ذیل آیات کو نہایت خضوع و خشوع اور رقت قلب کے ساتھ کم از کم گیارہ مرتبہ تلاوت کریں۔

**رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝ (آل عمران ۱۶)**

اے ہمارے پالنے والے ہم ایمان لائے ہیں تو ہمارے گناہ معاف فرما اور ہم کو دوزخ کے عذاب سے بچا

**رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ (المؤمنون ۱۰۹)**

اے ہمارے پالنے والے ہم ایمان لائے تو تو ہم کو بخش دے اور ہم پر رحم کر اور تو سب رحم کرنے والوں سے بہتر ہے



## فضیلت سورۂ تین

حضرت رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس سورہ کی تلاوت کریگا اسے اجر عظیم عطا ہوگا اگر کھانے پر پڑھی جائے تو مضر اثرات زائل ہوں گے

یہ سورہ ہر جسم کی آسانی کیلئے تیر بہدف کا درجہ رکھتی ہے۔

## سُوْرَةُ التِّيْنِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ۝۱ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ۝۲ وَهٰذَا الْبَلَدِ

انجیر اور زیتون کی قسم! | اور طور سینین کی | اور اس امن والے شہر

الْاَمِيْنِ ۝۳ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ۝۴

(مکہ) کی! | کہ ہم نے انسان کو بہترین قالب سے پیدا کیا

ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ۝۵ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ

پھر ہم نے اسے (بوڑھا کر کے) پست حالت کی طرف پھیر دیا | مگر جو لوگ ایمان لائے

عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ۝۶ فَمَا يُكَذِّبُكَ

اور اچھے کام کرتے رہے تو ان کے لئے بے انتہا اجر و ثواب ہے۔ تو (اے رسول!) اُن دلیلوں کے

بَعْدُ بِالدِّيْنِ ۝۷ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ۝۸

بعد تم کو (روزِ) جزا کے بارے میں کون جھٹلا سکتا ہے۔ کیا اللہ سب سے بڑا حاکم نہیں ہے؟ (ہاں ضرور ہے)

## فضیلت سورہ ضحیٰ

☆ حضرت رسالتمآب ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس سورہ کی تلاوت کرے گا اس کو رضائے الٰہی حاصل ہو گی اگر کسی گمشدہ چیز کے لئے چند مرتبہ پڑھے تو وہ مل جائے گی۔ اگر کوئی چیز بھول جائے تو یاد آنے پر اس سورہ کی تلاوت کرے تو وہ چیز اللہ کی حفاظت میں رہے گی اور اس کو صحیح و سالم مل جائیگی۔

**☆ اگر گمشدہ ساتھی کے لیے پڑھی جائے تو وہ پلٹ آئے گا۔**

☆ گمشدہ کیلئے اس سورہ کو ایک نشست میں دو ہزار بار پڑھیں تو وہ مل جائے گا

☆ گمشدہ کا نام لکھ کر سورہ ضحیٰ کی جگہ قرآن میں رکھ دے تو بھی عجیب تاثیر رکھتی ہے۔

**عمل برائے مشکلات:** کتاب خلاصۃ الاذکار میں بحوالہ کتاب آداب الحمیدہ (محمد بن جریر طبری) میں لکھا ہے کہ حارث بن روح اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ میرے والد نے اپنی اولاد سے فرمایا کہ جب کوئی مشکل معاملہ تمہیں نہایت فکر زدہ کر دے تو تم میں سے ہر شخص پاک و پاکیزہ ہو کر بستر پر اپنی بیوی سے علیحدہ رات بسر کرے اور سوتے وقت سورہ ضحیٰ اور الم نشرح پڑھے اس کے بعد یہ کلمات کہے۔

**اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لِّيْ مِنْ اَمْرِيْ هٰذَا فَرَجًا وَّمَخْرَجًا**

اے میرے معبود تو میرے لئے اس معاملے کے نکلنے اور اس سے نکلنے کا راستہ بنا دے

چنانچہ جب کوئی شخص یہ عمل کرے گا تو اسی شب ایک شخص خواب میں اسکے پاس آئے گا البتہ تیسری یا پانچویں رات تک خیال کیا جاتا ہے بلکہ ساتویں رات کا بھی کہا گیا ہے پس وہ شخص اسے اس مشکل سے نکلنے کا طریقہ بتائے گا۔



## سُوْرَةُ الضُّحٰى

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے

وَالضُّحٰى ① وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰى ② مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ

والضحیٰ (یعنی دن چڑھے) کی قسم اور رات کی جب (چیزوں کو) چھپا لے کہ تمہارا پروردگار نہ تم کو چھوڑا

وَمَا قَلٰى ③ وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى ④ وَلَسَوْفَ

اور نہ تم سے ناراض ہوا۔ اور تمہارے واسطے آخرت دنیا سے کہیں بہتر ہے۔ اور تمہارا پروردگار

يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ⑤ اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا فَاٰوٰى ⑥

عنقریب اس قدر عطا کرے گا کہ تم خوش ہو جاؤ گے۔ اس نے تمہیں یتیم پا کر (ابوطالب کے گھر میں) پناہ دی۔

وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى ⑦ وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰى ⑧

اور تم کو (شریعت کی راہ کے سلسلہ میں) پریشان پایا تو تمہیں راستہ دکھایا۔ اور تم کو تنگدست دیکھ کر غنی کر دیا۔

فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ ⑨ وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ ⑩

تو تم بھی یتیم پر ستم نہ کرنا اور مانگنے والے کو جھڑکی نہ دینا۔

وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ⑪

اور اپنے پروردگار کی نعمتوں کا ذکر کرتے رہنا۔

**برائے گمشدہ:** درج ذیل آیت مع دعا چند مرتبہ تکرار کریں تو گمشدہ چیز مل جائے گی۔

**اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ۞ يَا مُعِيْنُ رُدَّ اِلَيَّ (گمشدہ کا نام لیں)**

## فضیلت سورۂ یٰسین

☆ حضرت رسول اکرم ﷺ سے منقول ہے کہ جو شخص اللہ کی خوشنودی کے لیے سورۂ یٰسین پڑھے اسے بارہ ختم قرآن پاک کا ثواب ملے گا

☆ جب کسی بیمار کے نزدیک سورۂ یٰسین پڑھی جائے تو ملائکہ اس کے ہر حرف کے عوض اس کے سامنے صف بستہ کھڑے ہو کر اس کے لیے طلب مغفرت کرتے ہیں۔ اس کی روح قبض ہوتے وقت حاضر رہتے ہیں۔ اسکے جنازے کی مشایعت کرتے ہیں۔ اس پر نماز پڑھتے ہیں اور اس کے دفن کے وقت تک حاضر رہتے ہیں۔

☆ اگر کوئی تنگ دست ہو تو شب جمعہ اکتالیس بار پڑھے اسکی روزی فراخ ہوگی۔

☆ اور جو بیمار جان کنی کے وقت خود یا کوئی اور اس کے نزدیک سورۂ یٰسین پڑھے تو بہشت کا رضوان ایک جام شربت آب بہشت میں سے لا کر اسے دیتا ہے۔ پس وہ شخص اس سے سیراب ہو کر مرتا ہے۔ وہ قبر سے سیراب ہی اٹھے گا اور انبیاء علیہم السلام کے حوضوں میں سے کسی حوض کا محتاج نہ ہوگا یہاں تک کہ جنت میں سیراب ہی داخل ہوگا۔

☆ منقول ہے کہ سورۂ یٰسین اپنے پڑھنے والے کو دنیا و آخرت کی خیر پہنچاتی ہے، آخرت کے ہول اور دنیا کی بلائیں اس سے دور کر دیتی ہے اور اس سے ہر شر کو دفع اور اس کی ہر حاجت کو پورا کرتی ہے

☆ سورۂ یٰسین پڑھنے والے کے لیے بیس حج کا ثواب ہے اور اسکے سننے والے کیلئے ہزار دینار، ہزار یقین، ہزار برکتیں اور ہزار رحمتیں ہیں اور اس کو ہر مصیبت سے نکالتی ہے



## فضیلت و سورۂ انشراح

☆ حضرت رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس سورہ کی تلاوت کرے گا اسے اللہ تعالیٰ یقین و عافیت عطا فرمائے گا

☆ جو کوئی درد سینہ کیلئے پڑھے تو شفا عطا ہو اور برکت مال و دولت بھی نصیب ہو۔

☆ نماز فجر کے بعد سات روز تک ہر روز سترہ مرتبہ پڑھا کرے تو رکے ہوئے کاموں میں آسانی پیدا ہوگی۔

## سُوْرَةُ الْاِنْشِرَاحِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝۱ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝۲

(اے رسول!) کیا ہم نے تمہارا سینہ (علم سے) کشادہ نہیں کر دیا (ضرور کیا) اور تم پر سے وہ بوجھ اتار دیا

الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝۳ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝۴

جس نے تمہاری کمر توڑ رکھی تھی اور تمہارا ذکر بھی بلند کر دیا۔

فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝۵ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝۶

تو (ہاں) مشکل کے ساتھ آسانی بھی ہے (اور) بیشک مشکل کے ساتھ آسانی ہے

فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝۷ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝۸

تو جب تم (نماز سے) فارغ ہو جاؤ تو محنت کرو۔ اور پھر اپنے پروردگار کی طرف رغبت کرو۔

**پریشانیوں سے نجات کیلئے:** یہ آیت جملہ پریشانیوں سے نجات کیلئے اکسیر ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ (الانبیاء: ۸۷)

## فضیلت سورۂ انشراح

☆ حضرت رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس سورہ کی تلاوت کرے گا اسے اللہ تعالیٰ یقین و عافیت عطا فرمائے گا

☆ جو کوئی درد سینہ کیلئے پڑھے تو شفا عطا ہو اور برکت مال و دولت بھی نصیب ہو۔

☆ نماز فجر کے بعد سات روز تک ہر روز سترہ مرتبہ پڑھا کرے تو رکے ہوئے کاموں میں آسانی پیدا ہوگی۔

## سُوْرَۃُ الْاِنْشِرَاحِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝١ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝٢

(اے محمدؐ) کیا ہم نے تمہارا سینہ (علم سے) کشادہ نہیں کر دیا (ضرور کیا) اور تم پر سے بوجھ بھی اتار دیا

الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝٣ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝٤

جس نے تمہاری کمر توڑ رکھی تھی اور تمہارا ذکر بھی بلند کر دیا

فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝٥ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝٦

تو (ہاں) مشکل کے ساتھ آسانی بھی ہے (اور) بیشک مشکل کے ساتھ آسانی ہے

فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝٧ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝٨

تو جب تم (نماز) سے فارغ ہوا کرو تو محنت کیا کرو اور اپنے پروردگار کی طرف رغبت کرو

**پریشانیوں سے نجات کیلئے** یہ آیت جملہ پریشانیوں سے نجات کیلئے اکسیر ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ (الانبیاء: ٨٧)



## فضیلت سورۂ یٰسین

☆ حضرت رسول اکرم ﷺ سے منقول ہے کہ جو شخص اللہ کی خوشنودی کے لیے سورۂ یٰسین پڑھے اسے بارہ ختم قرآن پاک کا ثواب ملے گا

☆ جب کسی بیمار کے نزدیک سورۂ یٰسین پڑھی جائے تو ملائکہ اس کے ہر حرف کے عوض اس کے سامنے صف بستہ کھڑے ہو کر اس کے لیے طلب مغفرت کرتے ہیں۔ اس کی روح قبض ہوتے وقت حاضر رہتے ہیں۔ اسکے جنازے کی مشایعت کرتے ہیں۔ اس پر نماز پڑھتے ہیں اور اس کے دفن کے وقت تک حاضر رہتے ہیں۔

☆ اگر کوئی تنگ دست ہو تو شب جمعہ اکتالیس بار پڑھے اسکی روزی فراخ ہوگی۔

☆ اور جو بیمار جاں کنی کے وقت خود یا کوئی اور اس کے نزدیک سورۂ یٰسین پڑھے تو بہشت کا رضوان ایک جام شربت آپ بہشت میں سے لاکر اسے دیتا ہے۔ پس وہ شخص اس سے سیراب ہو کر مرتا ہے۔ وہ قبر سے سیراب ہی اٹھے گا اور انبیاء علیہم السلام کے حوضوں میں سے کسی حوض کا محتاج نہ ہوگا یہاں تک کہ جنت میں سیراب ہی داخل ہوگا۔

☆ منقول ہے کہ سورۂ یٰسین اپنے پڑھنے والے کو دنیا و آخرت کی خیر پہنچاتی ہے، آخرت کے ہول اور دنیا کی بلائیں اس سے دور کر دیتی ہے اور اس سے ہر شر کو دفع اور اس کی ہر حاجت کو پورا کرتی ہے

☆ سورۂ یٰسین پڑھنے والے کے لیے بیس حج کا ثواب ہے اور اسکے سننے والے کیلئے ہزار دینار راہ خدا میں خرچ کرنے کا ثواب ہے اور سورۂ یٰسین میں ہزار برکتیں اور ہزار رحمتیں ہیں اور اس کو ہر مصیبت سے نکالتی ہے

☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہے کہ جو شخص قبرستان میں اس سورہ کو پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ مُردوں کے عذاب میں کمی کر دے گا اور مُردوں کے عدد کے برابر اس کو نیکیاں عنایت کرے گا۔

☆ اگر کوئی بلا ناغہ سو مرتبہ پڑھے گا تو اسکے تمام گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص دن میں سورہ یٰسین پڑھے وہ رات تک رزق پاتا اور محفوظ رہتا ہے اور جو رات کو سونے سے پہلے پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کیلئے ہزار فرشتے موکل فرماتا ہے کہ ہر شیطان کے شر اور ہر آفت سے اس کی حفاظت کریں اور اگر وہ اسی دن مر جائے تو اللہ اسے جنت میں داخل کریگا۔

☆ معتبر روایات میں ہے کہ سورہ یٰسین میں اسم اعظم پوشیدہ ہے اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام گرامی یٰسٓ (اے سید و سردار) بھی ہے لہٰذا اسی وجہ سے یہ سورہ حلال مشکلات ہے۔

☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امیر المومنین علی ابن ابی طالب علیہ السلام سے فرمایا کہ

**"یا علی" سورہ یٰسین پڑھو کہ اس میں دس برکتیں ہیں**

(1) اگر بھوکا پڑھے تو سیر ہو جائیگا (2) تشنہ لب پڑھے تو سیراب ہو جائے گا (3) اگر برہنہ پڑھے تو اسے لباس میسر آئیگا (4) اگر کوئی خوف میں مبتلا ہو تو امن میں رہے گا (5) مریض پڑھے تو اسے شفا ملے گی (6) اگر مسافر پڑھے تو بخیریت وطن واپس آجائے گا (7) گمشدہ کیلئے پڑھیں تو وہ مل جائے (8) اگر کوئی عقد مطلوب کے لئے پڑھے تو انکی وہاں شادی ہو جائیگی (9) اگر قیدی پڑھے تو اسے رہائی نصیب ہوگی (10) اگر غمزدہ پڑھے تو اسکا غم دور ہوگا۔



☆ اگر کوئی عقد مطلوب کا طالب ہو تو انیس دانے بادام لیکر ہر ایک پر سورہ یٰسین پڑھ کر سات رنگ کے ریشمی دھاگوں میں لپیٹ کر میٹھے پھل کے درخت پر باندھے تو عقد مطلوب میسر آئے گا۔

☆ اگر کوئی کسی کو اپنے گھر بلانا چاہتا ہو تو اکیس بار سورہ یٰسین پڑھے تو وہ حاضر ہوگا

☆ سورہ یٰسین کو لکھ کر باغ و زراعت میں آویزاں کرنا نقصان سے محفوظ رہنے کا سبب ہے۔

☆ اگر کوئی اس سورہ کو لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھ لے تو دشمنوں کے وار سے محفوظ رہے گا اور دنیا اس کے مسخر ہوگی

☆ کتاب اسرار النقوش میں ہے کہ ہر قسم کی سلامتی اور حاجت کیلئے بدھ سے شروع کرے چودہ دن تک ہر روز آٹھ سو اٹھارہ مرتبہ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ کا ورد کرے۔

**عمل برائے تسخیر:** سات دن متواتر تسخیر کیواسطے سورہ یٰسین کو ابتدا سے شروع کرے پہلی مبین پر ختم کر کے اکتالیس بار وَأَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّي وَلِتُصْنَعَ عَلَىٰ عَيْنِي (۴۱) پڑھے اس کے بعد دعا مانگے اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِيْ (مطلوب کا نام لے) پھر سورہ کو ابتداء سے شروع کر کے دوسری مبین پر اسی طرح عمل کرے تا آخری مبین پر عمل کر کے سورہ مکمل کرے مطلوب ضرور مسخر ہوگا تجربہ شدہ ہے۔

**عمل برائے حاجات:** سات دن متواتر مہم حاجات کیلئے سورہ یٰسین ابتداء سے شروع کرے اور پہلی مبین پر ختم کر کے آیت مجیدہ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ ۝ سو دفعہ پڑھے اس کے بعد اپنی حاجات طلب کرے پھر اول سورہ سے شروع کر کے دوسری مبین پر ختم کر کے مثل سابق عمل کرے اسی طرح بالترتیب آخری مبین تک پڑھ کر عمل کرتے ہوئے سورہ مکمل کرے تو انشاءاللہ حاجات ضرور پوری ہوگی۔

# سُوْرَةُ یٰسٓ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

یٰسٓ ۝١ وَ الْقُرْاٰنِ الْحَكِیْمِ ۝٢ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ۝٣

یٰسٓ (اے سید و سرور) (اس) پُر از حکمت قرآن کی قسم (اے رسول) تم بلاشبہ یقیناً پیغمبروں میں سے ہو

عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۝٤ تَنْزِیْلَ الْعَزِیْزِ الرَّحِیْمِ ۝٥

(اور دین کے) سیدھے راستے پر (ثابت قدم) ہو (اور) بڑے مہربان (اور) غالب (اللہ) کا نازل کیا ہوا ہے

لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّاۤ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ ۝٦

تاکہ ان لوگوں کو (عذاب الٰہی سے) ڈراؤ جن کے باپ دادا ڈرائے نہیں گئے سو وہ غافل بے خبر ہیں۔

لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰۤى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ ۝٧

ان میں سے اکثر پر تو (عذاب کی) بات یقیناً بالکل ٹھیک پوری اتر چکی یہ لوگ تو ایمان لائیں گے نہیں

اِنَّا جَعَلْنَا فِیْۤ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِیَ اِلَى الْاَذْقَانِ

ہم نے ان کی گردنوں میں (بھاری بھاری) طوق ڈال دیے ہیں اور وہ ٹھوڑیوں تک پہنچے ہوئے ہیں کہ

فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ۝٨ وَ جَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا

وہ گردنیں اٹھائے ہوئے ہیں (اور جھکا نہیں سکتے) ہم نے ایک دیوار ان کے آگے بنا دی

وَّ مِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ۝٩

اور ایک دیوار ان کے پیچھے پھر اوپر سے ان کو ڈھانک دیا ہے تو وہ کچھ دیکھ نہیں سکتے



وَ سَوَآءٌ عَلَیْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا

اور (اے رسول) ان کے لیے برابر ہے خواہ تم انہیں ڈراؤ یا نہ ڈراؤ (کبھی) ایمان

یُؤْمِنُوْنَ ۝١٠ اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَ خَشِیَ

لانے والے نہیں ہیں، تم تو بس اسی شخص کو ڈرا سکتے ہو جو نصیحت مانے اور بے دیکھے

الرَّحْمٰنَ بِالْغَیْبِ ۚ فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّ اَجْرٍ كَرِیْمٍ ۝١١

بھالے اللہ کا خوف رکھے تو تم اس کو معافی اور ایک باعزت اجر کی خوشخبری دیدو

اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰى وَ نَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَ اٰثَارَهُمْ ؕ

ہم ہی یقیناً مردوں کو زندہ کرتے ہیں اور جو کچھ لوگ پہلے کر چکے ہیں اور ان کی نشانیوں کو لکھتے جاتے ہیں

وَ كُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰهُ فِیْۤ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ ۝١٢ وَ اضْرِبْ

اور ہم نے ہر چیز کو ایک صریح اور روشن پیشوا (امام) میں گھیر دیا ہے اور (اے رسول)

لَهُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْیَةِ ۘ اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ ۝١٣

تم ان سے بطور مثال کے بستی کے لوگوں (اہل انطاکیہ) کا قصہ بیان کرو کہ جب وہاں (ہمارے) پیغمبر آئے،

اِذْ اَرْسَلْنَاۤ اِلَیْهِمُ اثْنَیْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا فَعَزَّزْنَا

جب ہم نے ان کے پاس دو پیغمبر (یوحنا و پولس) بھیجے تو ان لوگوں (اہل انطاکیہ) نے دونوں کو جھٹلایا جب ہم

بِثَالِثٍ فَقَالُوْۤا اِنَّاۤ اِلَیْكُمْ مُّرْسَلُوْنَ ۝١٤ قَالُوْا مَاۤ اَنْتُمْ

نے ایک تیسرے (شمعون) سے (ان دونوں کو) مدد دی تو ان سب نے کہا کہ ہم تمہاری طرف بھیجے گئے ہیں وہ لوگ کہنے لگے کہ

اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ۙ وَ مَاۤ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ شَیْءٍ ۙ

تم لوگ تو بس ہمارے ہی جیسے آدمی ہو اور اللہ نے کچھ نازل نہیں کیا

إِنْ أَنتُمْ إِلَّا تَكْذِبُونَ ﴿١٥﴾ قَالُوا رَبُّنَا يَعْلَمُ إِنَّا

تم سب کے سب بالکل جھوٹے ہو۔ تب ان پیغمبروں نے کہا کہ ہمارا پروردگار جانتا ہے کہ ہم

إِلَيْكُمْ لَمُرْسَلُونَ ﴿١٦﴾ وَمَا عَلَيْنَا إِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِينُ ﴿١٧﴾

تمہاری طرف (پیغام دے کر) بھیجے گئے ہیں۔ اور ہمارے ذمے تو صاف صاف (احکام) کا پہنچا دینا ہی فرض ہے۔

قَالُوا إِنَّا تَطَيَّرْنَا بِكُمْ ۖ لَئِن لَّمْ تَنتَهُوا لَنَرْجُمَنَّكُمْ

وہ بولے ہم نے تم لوگوں کو بہت منحوس قدم پایا۔ اگر تم باز نہ آؤ گے تو ہم لوگ تمہیں ضرور سنگسار کر دیں گے

وَلَيَمَسَّنَّكُم مِّنَّا عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿١٨﴾ قَالُوا طَائِرُكُم

اور تم کو بھی ہمارا دردناک عذاب پہنچے گا۔ پیغمبروں نے کہا کہ تمہاری بدشگونی

مَّعَكُمْ ۚ أَئِن ذُكِّرْتُم ۚ بَلْ أَنتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُونَ ﴿١٩﴾

تمہارے ساتھ ہے۔ کیا جب تمہیں نصیحت کی جاتی ہے۔ بلکہ تم قوم (ہی) حد سے بڑھ گئے ہو

وَجَاءَ مِنْ أَقْصَى الْمَدِينَةِ رَجُلٌ يَسْعَىٰ قَالَ يَا قَوْمِ

اور (اتنے میں) شہر کے اس سرے سے ایک شخص (حبیب نجار) دوڑتا ہوا آیا اور کہنے لگا کہ اے میری

اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِينَ ﴿٢٠﴾ اتَّبِعُوا مَن لَّا يَسْأَلُكُمْ أَجْرًا وَ

قوم (ان) پیغمبروں کا کہا مانو۔ ایسے لوگوں کا کہا مانو جو تم سے (تبلیغ رسالت کی) کچھ اجرت نہیں مانگتے اور وہ

هُم مُّهْتَدُونَ ﴿٢١﴾ وَمَا لِيَ لَا أَعْبُدُ الَّذِي فَطَرَنِي

سیدھے رستے پر (بھی) ہیں۔ اور مجھے کیا ہوگیا ہے کہ جس نے مجھے پیدا کیا ہے اس کی عبادت نہ کروں حالانکہ

وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ﴿٢٢﴾ أَأَتَّخِذُ مِن دُونِهِ آلِهَةً إِن

تم سب اسی کی طرف لوٹ کر جاؤ گے۔ کیا میں اسے چھوڑ کر دوسروں کو معبود بناؤں؟ اگر (خدا) رحمٰن مجھے کوئی تکلیف



يُرِدْنِ الرَّحْمَٰنُ بِضُرٍّ لَّا تُغْنِ عَنِّي شَفَاعَتُهُمْ

پہنچانا چاہے تو نہ ان کی سفارش ہی میرے کچھ کام آ سکے گی اور نہ یہ لوگ مجھے (اس مصیبت سے)

شَيْئًا وَلَا يُنقِذُونِ ﴿٢٣﴾ إِنِّي إِذًا لَّفِي ضَلَالٍ مُّبِينٍ ﴿٢٤﴾

چھڑا ہی سکیں گے۔ (اگر ایسا کروں) تو اس وقت میں صریح گمراہی میں ہوں

إِنِّي آمَنتُ بِرَبِّكُمْ فَاسْمَعُونِ ﴿٢٥﴾ قِيلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ ۖ

میں تو تمہارے پروردگار پر ایمان لایا ہوں تو میری بات سنو۔ تب حکم ہوا کہ جنت میں

قَالَ يَا لَيْتَ قَوْمِي يَعْلَمُونَ ﴿٢٦﴾ بِمَا غَفَرَ لِي رَبِّي وَجَعَلَنِي

کاش اس کو میری قوم جان لیتی۔ میرے پروردگار نے جو مجھے بخش دیا اور

مِنَ الْمُكْرَمِينَ ﴿٢٧﴾ وَمَا أَنزَلْنَا عَلَىٰ قَوْمِهِ مِن بَعْدِهِ

مجھے بزرگ لوگوں میں شامل کر دیا۔ اور ہم نے اس کے (مرنے کے) بعد اس کی قوم پر ان کی ہلاکت کے

مِن جُندٍ مِّنَ السَّمَاءِ وَمَا كُنَّا مُنزِلِينَ ﴿٢٨﴾ إِن كَانَتْ

لیے) نہ کوئی آسمان سے لشکر اتارا اور نہ ہم (کبھی) (اس کے واسطے لشکر) اتارنے والے تھے۔ وہ تو صرف ایک

إِلَّا صَيْحَةً وَاحِدَةً فَإِذَا هُمْ خَامِدُونَ ﴿٢٩﴾ يَا حَسْرَةً عَلَى

چنگھاڑ (تھی) (جو کر دی گئی) بس پھر تو وہ فوراً (چراغ سحری کی طرح) بجھ کے رہ گئے۔ ہائے افسوس بندوں

الْعِبَادِ ۚ مَا يَأْتِيهِم مِّن رَّسُولٍ إِلَّا كَانُوا بِهِ

کے حال پر۔ کبھی ان کے پاس کوئی رسول نہیں آیا مگر ان لوگوں نے اس کے ساتھ

يَسْتَهْزِئُونَ ﴿٣٠﴾ أَلَمْ يَرَوْا كَمْ أَهْلَكْنَا قَبْلَهُم مِّنَ

تمسخر ہی ضرور کیا۔ کیا ان لوگوں نے (اتنا بھی) غور نہیں کیا کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی

الْقُرُوْنِ اَنَّهُمْ اِلَيْهِمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ۝٣١ وَاِنْ كُلٌّ لَّمَّا

امتوں کو ہلاک کر ڈالا اور وہ لوگ ان کے پاس ہرگز پلٹ کر نہیں آسکتے (ہاں) البتہ سب کے سب

جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ۝٣٢ وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الْاَرْضُ الْمَيْتَةُ

اکٹھے ہو کر ہماری درگاہ میں حاضر کیے جائیں گے اور ان کے (سمجھنے کے) لیے ایک نشانی مردہ زمین ہے

اَحْيَيْنٰهَا وَاَخْرَجْنَا مِنْهَا حَبًّا فَمِنْهُ يَاْكُلُوْنَ ۝٣٣

کہ ہم نے اس کو (پانی) سے زندہ کر دیا اور ہم ہی نے اس سے دانہ نکالا تو اسے یہ لوگ کھایا کرتے ہیں

وَجَعَلْنَا فِيْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ وَّفَجَّرْنَا

اور ہم ہی نے زمین میں چھواروں اور انگوروں کے باغ لگائے۔ اور ہم نے اس میں (پانی کے)

فِيْهَا مِنَ الْعُيُوْنِ ۝٣٤ لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ ۙ وَمَا عَمِلَتْهُ

چشمے جاری کیے تاکہ ان کے پھل کھائیں اور کچھ ان کے ہاتھوں نے اسے نہیں بنایا

اَيْدِيْهِمْ ۭ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ۝٣٥ سُبْحٰنَ الَّذِيْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ

(بلکہ اللہ نے) تو کیا یہ لوگ شکر نہیں کرتے۔ وہ (ہر عیب سے) پاک صاف ہے

كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا

جس نے زمین سے اگنے والی چیزوں اور خود ان لوگوں کے اور ان چیزوں کے جن کی انہیں خبر نہیں

لَا يَعْلَمُوْنَ ۝٣٦ وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الَّيْلُ ۚ نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ

سب کے جوڑے پیدا کیے اور ایک نشانی رات ہے جس سے ہم دن کو کھینچ کر نکال لیتے ہیں

فَاِذَا هُمْ مُّظْلِمُوْنَ ۝٣٧ وَالشَّمْسُ تَجْرِيْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ۭ

تو اس وقت یہ لوگ اندھیرے میں رہ جاتے ہیں اور (ایک نشانی) آفتاب ہے جو اپنے ایک ٹھکانے پر چلا جا رہا ہے



ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝٣٨ وَالْقَمَرَ قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ

یہ (سب سے) غالب واقف کار (اللہ) کا باندھا ہوا اندازہ ہے اور ہم نے چاند کے لیے منزلیں مقرر کر دی ہیں

حَتّٰى عَادَ كَالْعُرْجُوْنِ الْقَدِيْمِ ۝٣٩ لَا الشَّمْسُ يَنْۢبَغِيْ لَهَآ

یہاں تک کہ ہر پھر کے آخر ماہ میں کھجور کی پرانی ٹہنی کا سا (پتلا ٹیڑھا) ہو جاتا ہے نہ تو آفتاب ہی سے یہ بن پڑتا ہے

اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ وَلَا الَّيْلُ سَابِقُ النَّهَارِ ۭ وَكُلٌّ فِيْ

کہ وہ ماہتاب کو جا لے اور نہ رات ہی دن سے آگے بڑھ سکتی ہے (چاند، سورج، ستارے) ہر ایک (اپنے اپنے)

فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ۝٤٠ وَاٰيَةٌ لَّهُمْ اَنَّا حَمَلْنَا ذُرِّيَّتَهُمْ فِي

آسمان (مدار) میں چکر لگا رہے ہیں اور ان کے لیے ایک نشانی یہ ہے کہ ان کے بزرگوں کو (نوح) کی بھری ہوئی

الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ۝٤١ وَخَلَقْنَا لَهُمْ مِّنْ مِّثْلِهٖ مَا يَرْكَبُوْنَ ۝٤٢

کشتی میں سوار کیا اور اس کشتی کے مثل ان کے واسطے بھی وہ چیزیں جن پر یہ لوگ سوار ہوا کرتے ہیں

وَاِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ فَلَا صَرِيْخَ لَهُمْ وَلَا هُمْ يُنْقَذُوْنَ ۝٤٣

اور اگر ہم چاہیں تو ان سب لوگوں کو ڈبو ماریں پھر نہ کوئی ان کا فریاد رس ہوگا اور نہ وہ لوگ چھٹکارا پا سکتے ہیں

اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا وَمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ ۝٤٤ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ

مگر ہماری مہربانی سے اور چونکہ ایک (خاص) وقت تک (ان کو) چین کرنے دینا ہے اور جب ان کفار سے کہا جاتا

اتَّقُوْا مَا بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ وَمَا خَلْفَكُمْ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝٤٥

ہے کہ اس (عذاب) سے اور جو عنقریب تمہارے سامنے تمہارے پیچھے (موجود) ہے بچو تاکہ تم پر رحم کیا جائے

وَمَا تَاْتِيْهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ مِّنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ اِلَّا كَانُوْا

اور ان کی حالت یہ ہے کہ جب ان کے پروردگار کی نشانیوں میں سے کوئی نشانی ان کے پاس آئی تو

عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ ﴿٤٦﴾ وَ إِذَا قِيْلَ لَهُمْ أَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ

یہ لوگ منہ موڑ لیتے ہیں اور جب ان (کفار) سے کہا جاتا ہے کہ جو اللہ نے تمہیں دیا ہے اس میں سے کچھ

اللّٰهُ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا أَنُطْعِمُ مَنْ

(اللہ کی راہ میں بھی) خرچ کرو تو یہ کفار (کفر کرنے والے) ایمان والوں سے کہتے ہیں کہ بھلا ہم اس شخص کو کھلائیں

لَّوْ يَشَآءُ اللّٰهُ أَطْعَمَهٗٓ إِنْ أَنْتُمْ إِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿٤٧﴾

جسے (تمہارے خیال کے مطابق) اللہ چاہتا تو اس کو خود کھلا دیتا، تم لوگ تو بس صریح گمراہی میں پڑے ہوئے ہو

وَ يَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿٤٨﴾

اور کہتے ہیں (بھلا) اگر تم (اپنے دعوے میں) سچے ہو تو آخر یہ (قیامت) کا وعدہ کب پورا ہوگا

مَا يَنْظُرُوْنَ إِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً تَأْخُذُهُمْ وَهُمْ

(اے رسول) یہ لوگ ایک سخت چنگھاڑ (صور) کے منتظر ہیں جو انہیں لے ڈالے گی جب یہ لوگ

يَخِصِّمُوْنَ ﴿٤٩﴾ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ تَوْصِيَةً وَّلَآ إِلٰٓى أَهْلِهِمْ

باہم جھگڑ رہے ہوں گے پھر نہ تو یہ لوگ وصیت ہی کر پائیں گے اور نہ اپنے لڑکے بالوں ہی کی طرف

يَرْجِعُوْنَ ﴿٥٠﴾ وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَإِذَا هُمْ مِّنَ الْأَجْدَاثِ إِلٰى

لوٹ کر جا سکیں گے اور (جب دوبارہ) صور پھونکا جائے گا تو یہ سب کے سب قبروں سے نکل نکل کے اپنے پروردگار (کی بارگاہ)

رَبِّهِمْ يَنْسِلُوْنَ ﴿٥١﴾ قَالُوْا يٰوَيْلَنَا مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا ۜ

کی طرف چل کھڑے ہوں گے اور (حیران ہو کر) کہیں گے ہائے افسوس ہمیں ہماری خواب گاہ سے کس نے اٹھایا

هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَ صَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ ﴿٥٢﴾ إِنْ

(جواب آئے گا) یہ وہی (قیامت) کا دن ہے جس کا خدا نے وعدہ کیا تھا اور پیغمبروں نے بھی سچ کہا تھا (قیامت) تو



كَانَتْ إِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَإِذَا هُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا

ایک سخت چنگھاڑ ہو گی پھر یکایک یہ سب کے سب ہمارے حضور میں

مُحْضَرُوْنَ ﴿٥٣﴾ فَالْيَوْمَ لَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْـًٔا وَّلَا تُجْزَوْنَ

حاضر کیے جائیں گے پھر آج (قیامت کے دن) کسی شخص پر کچھ بھی ظلم نہ ہوگا اور تم لوگوں کو تو اسی کا بدلہ

إِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿٥٤﴾ إِنَّ أَصْحٰبَ الْجَنَّةِ الْيَوْمَ

دیا جائے گا جو تم (دنیا میں) کیا کرتے تھے بہشت کے رہنے والے آج (روز قیامت) ایک نہ ایک

فِيْ شُغُلٍ فٰكِهُوْنَ ﴿٥٥﴾ هُمْ وَ أَزْوَاجُهُمْ فِيْ ظِلٰلٍ

مشغلہ میں جی بہلا رہے ہیں وہ اپنی بیویوں کے ساتھ (ٹھنڈی) چھاؤں

عَلَى الْأَرَآئِكِ مُتَّكِـُٔوْنَ ﴿٥٦﴾ لَهُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ

میں تختوں پر تکیے لگائے (چین سے) بیٹھے ہوئے ہیں بہشت میں ان کے لیے میوے (تیار) ہیں

وَّلَهُمْ مَّا يَدَّعُوْنَ ﴿٥٧﴾ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ﴿٥٨﴾

اور جو وہ چاہیں ان کے لیے (حاضر) ہے مہربان پروردگار کی طرف سے سلام کا پیغام آئے گا

وَامْتَازُوا الْيَوْمَ أَيُّهَا الْمُجْرِمُوْنَ ﴿٥٩﴾ أَلَمْ أَعْهَدْ إِلَيْكُمْ يٰبَنِيْٓ

اور (ایک آواز آئے گی کہ) اے گنہگارو تم لوگ (ان سے) الگ ہو جاؤ اے آدم کی اولاد کیا میں نے

اٰدَمَ أَنْ لَّا تَعْبُدُوا الشَّيْطٰنَ ۚ إِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿٦٠﴾ وَّأَنِ

تمہارے پاس یہ حکم نہیں بھیجا تھا کہ (خبردار) شیطان کی پرستش نہ کرنا وہ یقیناً تمہارا کھلا دشمن ہے اور یہ

اعْبُدُوْنِيْ ۚ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ﴿٦١﴾ وَلَقَدْ أَضَلَّ مِنْكُمْ

کہ صرف میری عبادت کرنا یہی (نجات کی) سیدھی راہ ہے اور (باوجود اس کے) اس نے

الَّذِیْ جَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الشَّجَرِ الْاَخْضَرِ نَارًا فَاِذَاۤ اَنْتُمْ

جس نے تمہارے واسطے (مرخ اور عفار) کے ہرے درخت سے آگ پیدا کر دی پھر تم اس سے

مِّنْهُ تُوْقِدُوْنَ ۝۸۰ اَوَلَیْسَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

آگ سلگا لیتے ہو (بھلا) جس (اللہ) نے سارے آسمان

وَالْاَرْضَ بِقٰدِرٍ عَلٰۤى اَنْ یَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ ؕ بَلٰى ۗ وَهُوَ

اور زمین پیدا کیے کیا وہ اس پر قادر نہیں ہے کہ ان کے مثل (دوبارہ) پیدا کر دے ہاں (ضرور قادر ہے) اور وہ تو

الْخَلّٰقُ الْعَلِیْمُ ۝۸۱ اِنَّمَاۤ اَمْرُهٗۤ اِذَاۤ اَرَادَ شَیْــٴًـا اَنْ

وہ تو پیدا کرنے والا واقف کار ہے۔ اس کی شان تو یہ ہے کہ جب کسی چیز کو (پیدا کرنا) چاہتا ہے تو وہ کہہ دیتا

یَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ ۝۸۲ فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ مَلَكُوْتُ

ہے کہ ہو جا تو (فورًا) ہو جاتی ہے تو وہ (ہر نقص سے) پاک صاف ہے جس کے قبضہ قدرت میں ہر چیز کی حکومت ہے

كُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝۸۳

اور تم لوگ اسی کی طرف لوٹ کر جاؤ گے

**فوائد نقش سورہ یٰسین:** اگر حقیقہ عورت نقش لکھ کر باندھے تو اسکے لڑکا پیدا ہوگا سحر وجادو رفع ہوگا نیز دشمن دوست ہو جائیں گے جس کی عقل مغلوب (مجنون) ہو تو اس کو زعفران سے نقش لکھ کر پلانا موجب شفاء ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۳۵۲ | ۵۵۳۵۵ | ۵۵۳۵۹ | ۵۵۳۴۵ |
| ۵۵۳۵۸ | ۵۵۳۴۹ | ۵۵۳۵۱ | ۵۵۳۵۲ |
| ۵۵۳۴۷ | ۵۵۳۶۱ | ۵۵۳۵۳ | ۵۵۳۵۰ |
| ۵۵۳۵۳ | ۵۵۳۴۹ | ۵۵۳۴۸ | ۵۵۳۶۰ |

جس عورت کا دودھ خشک ہو گیا ہو نقش لکھ کر دھو کر پیئے تو اس کا دودھ اتر آئیگا۔



# فضیلت سورہ واقعہ

...ابن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اس سورہ کی تلاوت کرنے والا غافلین میں شمار نہ ہوگا جو اس سورہ کی تلاوت کرے گا وہ مفلس و فاقہ میں مبتلا نہ ہوگا۔

...نماز عشاء کے بعد اسکی تلاوت وسعت رزق کیلئے مجرب ہے نیز اس سورہ کو لکھ کر گھر میں لٹکانے سے خیر و برکت ہوتی ہے۔

**عمل برائے مشکلات** روز جمعہ سے سات روز تک متواتر ہر فریضہ کے بعد پچیس بار اس سورہ مذکورہ کو پڑھے جب رات آئے تو نماز مغرب کے بعد پچیس بار پڑھے پھر عشاء کے بعد پچیس بار پڑھے اور بعدہ سو بار صلوات پڑھے۔

**...روز صبح ایک بار اور شام ایک بار نماز کے بعد پڑھے تو ہر مطلب بر آور ہوگا۔**

**چلہ برائے مشکلات** بروز جمعہ بوقت عصر غسل کرے ایک بار سورہ کو پڑھے دوسرے دن دو بار پڑھے یہاں تک کہ چالیسویں دن چالیس بار پڑھے مطلب حاصل ہوگا

**...سر کیلئے** اس سورہ کی انیسویں آیت **لَا یُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا یُنْزِفُوْنَ** تین مرتبہ پڑھیں

**نقش سورہ واقعہ:** ہر مطلب کی بر آوری کیلئے لکھ کر بازو پر باندھیں۔ تجربہ شدہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۹۷۳۰ | ۳۹۷۳۳ | ۳۹۷۳۷ | ۳۹۷۲۳ |
| ۳۹۷۳۶ | ۳۹۷۲۲ | ۳۹۷۲۹ | ۳۹۷۳۵ |
| ۳۹۷۲۵ | ۳۹۷۳۹ | ۳۹۷۳۲ | ۳۹۷۲۸ |
| ۳۹۷۳۳ | ۳۹۷۲۷ | ۳۹۷۲۶ | ۳۹۷۳۸ |

# سُوْرَةُ الْوَاقِعَة

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

إِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ (1) لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ (2) خَافِضَةٌ

جب قیامت برپا ہوگی اس کے واقع ہونے میں ذرا جھوٹ نہیں (اس وقت لوگوں میں فرق ہوگا)

رَّافِعَةٌ (3) إِذَا رُجَّتِ الْأَرْضُ رَجًّا (4) وَبُسَّتِ الْجِبَالُ

کسی کو پست کرے گی کسی کو بلند جب زمین بڑے زوروں سے ہلنے لگے گی اور پہاڑ (ٹکرا کر) بالکل ریزہ ریزہ

بَسًّا (5) فَكَانَتْ هَبَاءً مُّنْبَثًّا (6) وَكُنْتُمْ أَزْوَاجًا ثَلٰثَةً (7)

ہو جائیں پھر اڑتے غبار کی طرح اڑنے لگیں گے اور تم لوگ تین قسم ہو جاؤ گے

فَأَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ۙ مَا أَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ (8) وَأَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ

تو داہنے ہاتھ والے (واہ) داہنے ہاتھ والوں کا کیا کہنا اور بائیں ہاتھ والے

مَا أَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ (9) وَالسّٰبِقُوْنَ السّٰبِقُوْنَ (10) أُولٰٓئِكَ

(افسوس) بائیں ہاتھ والے کیا ہیں۔ اور آگے بڑھنے والے تو آگے ہی بڑھنے والے ہیں وہی لوگ

الْمُقَرَّبُوْنَ (11) فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ (12) ثُلَّةٌ مِّنَ الْأَوَّلِيْنَ (13)

مقرب ہیں۔ آرام و آسائش کے باغوں میں۔ بہت سے تو اگلے لوگوں میں سے ہوں گے

وَقَلِيْلٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ (14) عَلٰى سُرُرٍ مَّوْضُوْنَةٍ (15) مُّتَّكِئِيْنَ

اور تھوڑے سے پچھلوں میں سے۔ موتی اور جواہرات سے بنے ہوئے تختوں پر تکیہ لگائے



عَلَيْهَا مُتَقٰبِلِيْنَ (16) يَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُوْنَ (17)

آمنے سامنے بیٹھے ہوں گے نوجوان لڑکے جو (جنت میں) ہمیشہ (لڑکے ہی) رہیں گے

بِأَكْوَابٍ وَّأَبَارِيْقَ ۙ وَكَأْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ (18) لَّا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا

آبخورے اور کوزے اور شفاف شراب کے جام لیے ہوئے ان کے پاس آتے جاتے ہوں گے جس سے نہ ان کو سر میں درد ہوگا

وَلَا يُنْزِفُوْنَ (19) وَفَاكِهَةٍ مِّمَّا يَتَخَيَّرُوْنَ (20) وَلَحْمِ طَيْرٍ

اور نہ ان کی عقلیں زائل ہوں گی اور میوے جس طرح کے پسند کریں اور پرندوں کا گوشت

مِّمَّا يَشْتَهُوْنَ (21) وَحُوْرٌ عِيْنٌ (22) كَأَمْثَالِ اللُّؤْلُؤِ الْمَكْنُوْنِ (23)

جس کا جی چاہے (سب موجود ہے) اور بڑی بڑی آنکھوں والی حوریں جیسے احتیاط سے رکھے ہوئے موتی

جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (24) لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا وَّلَا

بدلہ ہے ان کے (نیک) اعمال کا وہاں نہ بیہودہ سنیں گے اور نہ گناہ کی

تَأْثِيْمًا (25) إِلَّا قِيْلًا سَلٰمًا سَلٰمًا (26) وَأَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ ۙ مَا

بات (سنیں گے) بس ان کا کلام سلام ہی سلام ہوگا اور داہنے ہاتھ والے (واہ) داہنے

أَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ (27) فِيْ سِدْرٍ مَّخْضُوْدٍ (28) وَّطَلْحٍ مَّنْضُوْدٍ (29)

ہاتھ والوں کا کیا کہنا ہے۔ بے کانٹے کی بیریاں اور تہ بہ تہ گچھے ہوئے کیلے

وَّظِلٍّ مَّمْدُوْدٍ (30) وَّمَآءٍ مَّسْكُوْبٍ (31) وَّفَاكِهَةٍ كَثِيْرَةٍ (32)

اور لمبی لمبی چھاؤں اور جھرنے کے پانی اور بکثرت میووں میں ہوں گے

لَّا مَقْطُوْعَةٍ وَّلَا مَمْنُوْعَةٍ (33) وَّفُرُشٍ مَّرْفُوْعَةٍ (34) إِنَّآ

جو نہ کبھی ختم ہوں گے اور نہ ان کی کوئی روک ٹوک ہوگی اور اونچے اونچے فرشوں میں (آرام کرتے) ہوں گے

اَنْشَاْنٰهُنَّ اِنْشَآءً ﴿۳۵﴾ فَجَعَلْنٰهُنَّ اَبْكَارًا ﴿۳۶﴾ عُرُبًا اَتْرَابًا ﴿۳۷﴾

(اور حوریں بہشت کی) ان کو ہم نے نئے سرے پیدا کیا ہے تو ہم نے ان کو کنواریاں ... پیاری پیاری ہمجولیاں

لِّاَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿۳۸﴾ ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۳۹﴾ وَثُلَّةٌ مِّنَ

(یہ سب) داہنے ہاتھ والوں کے واسطے ہے (ان میں) بہت سے تو اگلے لوگوں میں سے اور بہت سے پچھلے

الْاٰخِرِيْنَ ﴿۴۰﴾ وَاَصْحٰبُ الشِّمَالِ ۙ مَآ اَصْحٰبُ الشِّمَالِ ﴿۴۱﴾

لوگوں میں سے اور بائیں ہاتھ (میں نامہ اعمال لینے) والے (افسوس) بائیں ہاتھ والے کیا ہیں (وہ)

سَمُوْمٍ وَّحَمِيْمٍ ﴿۴۲﴾ وَّظِلٍّ مِّنْ يَّحْمُوْمٍ ﴿۴۳﴾ لَّا بَارِدٍ وَّلَا كَرِيْمٍ ﴿۴۴﴾

کی لو اور کھولتے ہوئے پانی اور کالے سیاہ دھوئیں کے سایہ میں ہوں گے جو نہ ٹھنڈا ہے اور نہ خوش آئند

اِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ ذٰلِكَ مُتْرَفِيْنَ ﴿۴۵﴾ وَكَانُوْا يُصِرُّوْنَ عَلَى

یہ لوگ اس سے پہلے (دنیا میں) خوب عیش اڑا چکے تھے اور بڑے گناہ (شرک) پر

الْحِنْثِ الْعَظِيْمِ ﴿۴۶﴾ وَكَانُوْا يَقُوْلُوْنَ ۙ اَئِذَا مِتْنَا وَكُنَّا

اڑے رہتے تھے اور کہا کرتے تھے کہ بھلا جب ہم مر جائیں گے اور (سڑ گل کر) مٹی

تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿۴۷﴾ اَوَاٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ﴿۴۸﴾

اور ہڈیاں (ہی ہڈیاں) رہ جائیں گی تو کیا ہمیں یا ہمارے اگلے باپ دادوں کو پھر اٹھنا ہے

قُلْ اِنَّ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ﴿۴۹﴾ لَمَجْمُوْعُوْنَ ۙ اِلٰى مِيْقَاتِ

(اے رسول) تم کہہ دو کہ اگلے اور پچھلے سب کے سب روز معین کی میعاد پر ضرور اکٹھے کیے

يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿۵۰﴾ ثُمَّ اِنَّكُمْ اَيُّهَا الضَّآلُّوْنَ الْمُكَذِّبُوْنَ ﴿۵۱﴾

جائیں گے پھر تم کو بے شک اے گمراہو جھٹلانے والو



لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ ﴿۵۲﴾ فَمَالِئُوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ ﴿۵۳﴾

یقیناً (جہنم میں) تھوہڑ کے درختوں میں سے کھانا ہوگا تو تم لوگوں کو اسی سے (اپنا) پیٹ بھرنا ہوگا

فَشٰرِبُوْنَ عَلَيْهِ مِنَ الْحَمِيْمِ ﴿۵۴﴾ فَشٰرِبُوْنَ شُرْبَ الْهِيْمِ ﴿۵۵﴾

پھر اس کے اوپر کھولتا ہوا پانی پینا ہوگا اور پیو گے بھی تو پیاسے اونٹ کا سا (ڈگڈگا کے) پینا

هٰذَا نُزُلُهُمْ يَوْمَ الدِّيْنِ ﴿۵۶﴾ نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ فَلَوْلَا

قیامت کے دن یہی ان کی مہمانی ہوگی تم لوگوں کو (پہلی بار) بھی ہم ہی نے پیدا کیا ہے پھر تم لوگ (دوبارہ کی)

تُصَدِّقُوْنَ ﴿۵۷﴾ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تُمْنُوْنَ ﴿۵۸﴾ ءَاَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗ

کیوں نہیں تصدیق کرتے تو جس نطفہ کو تم (عورتوں کے رحم میں) ڈالتے ہو کیا تم نے دیکھ بھال لیا ہے

اَمْ نَحْنُ الْخٰلِقُوْنَ ﴿۵۹﴾ نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ وَمَا

کیا تم اس سے آدمی بناتے ہو یا ہم بناتے ہیں ہم نے تم لوگوں میں موت کو مقرر کر دیا ہے اور ہم

نَحْنُ بِمَسْبُوْقِيْنَ ﴿۶۰﴾ عَلٰى اَنْ نُّبَدِّلَ اَمْثَالَكُمْ وَنُنْشِئَكُمْ

اس سے عاجز نہیں ہیں کہ تمہارے ایسے اور لوگ بدل ڈالیں اور تم لوگوں کو اس (صورت) میں

فِيْ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۶۱﴾ وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ النَّشْاَةَ الْاُوْلٰى فَلَوْلَا

پیدا کریں جسے تم مطلق نہیں جانتے اور تم نے پہلی پیدائش تو سمجھ ہی لی ہے (کہ ہم نے کی) پھر تم غور

تَذَكَّرُوْنَ ﴿۶۲﴾ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَحْرُثُوْنَ ﴿۶۳﴾ ءَاَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَهٗ

کیوں نہیں کرتے بھلا دیکھو تو کہ جو کچھ تم لوگ بوتے ہو کیا تم لوگ اسے

اَمْ نَحْنُ الزّٰرِعُوْنَ ﴿۶۴﴾ لَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنٰهُ حُطَامًا فَظَلْتُمْ

اگاتے ہو یا ہم اگاتے ہیں اگر ہم چاہتے تو اسے چور چور کر دیتے تو تم باتیں ہی بناتے

تَفَكَّهُونَ ﴿٦٥﴾ إِنَّا لَمُغْرَمُونَ ﴿٦٦﴾ بَلْ نَحْنُ مَحْرُومُونَ ﴿٦٧﴾

رہ جاؤ کہ (ہائے) ہم تو (مفت) تاوان میں پھنسے (ہیں) بلکہ ہم ہیں ہی بدنصیب۔

أَفَرَءَيْتُمُ الْمَاءَ الَّذِي تَشْرَبُونَ ﴿٦٨﴾ ءَأَنتُمْ أَنزَلْتُمُوهُ مِنَ

تو کیا تم نے پانی پر بھی غور کیا جو (ہر وقت) پیتے ہو؟ کیا اس کو بادل سے تم نے

الْمُزْنِ أَمْ نَحْنُ الْمُنزِلُونَ ﴿٦٩﴾ لَوْ نَشَاءُ جَعَلْنَاهُ أُجَاجًا فَلَوْلَا

برسایا ہے یا ہم برساتے ہیں۔ اگر ہم چاہیں تو اسے کھاری بنا دیں تو تم

تَشْكُرُونَ ﴿٧٠﴾ أَفَرَءَيْتُمُ النَّارَ الَّتِي تُورُونَ ﴿٧١﴾ ءَأَنتُمْ

شکر کیوں نہیں کرتے۔ تو کیا تم نے آگ پر بھی غور کیا ہے جسے تم لوگ لکڑی سے نکالتے ہو؟ کیا اس کے

أَنشَأْتُمْ شَجَرَتَهَا أَمْ نَحْنُ الْمُنشِـُٔونَ ﴿٧٢﴾ نَحْنُ جَعَلْنَاهَا

درخت کو تم نے پیدا کیا یا ہم پیدا کرتے ہیں۔ ہم نے آگ کو (جہنم

تَذْكِرَةً وَمَتَاعًا لِّلْمُقْوِينَ ﴿٧٣﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيمِ ﴿٧٤﴾

کی) یاد اور مسافروں کے نفع کے واسطے پیدا کیا۔ تو (اے رسول) تم اپنے بزرگ پروردگار کی تسبیح کرو۔

فَلَا أُقْسِمُ بِمَوَاقِعِ النُّجُومِ ﴿٧٥﴾ وَإِنَّهُ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُونَ عَظِيمٌ ﴿٧٦﴾

ہمیں تاروں کی منزلوں کی قسم کھاتا ہوں! اور اگر تم سمجھو تو یہ بڑی قسم ہے

إِنَّهُ لَقُرْآنٌ كَرِيمٌ ﴿٧٧﴾ فِي كِتَابٍ مَّكْنُونٍ ﴿٧٨﴾ لَّا يَمَسُّهُ إِلَّا

کہ یہ بڑے رتبے کا قرآن ہے جو کتاب (لوح) محفوظ میں لکھا ہوا ہے۔ اس کو وہی لوگ چھوتے ہیں

الْمُطَهَّرُونَ ﴿٧٩﴾ تَنزِيلٌ مِّن رَّبِّ الْعَالَمِينَ ﴿٨٠﴾ أَفَبِهَٰذَا الْحَدِيثِ

جو پاک (مطہر) ہیں۔ سارے جہان کے پروردگار کی طرف سے (اتارا) گیا ہے۔ تو کیا تم لوگ



أَنتُم مُّدْهِنُونَ ﴿٨١﴾ وَتَجْعَلُونَ رِزْقَكُمْ أَنَّكُمْ تُكَذِّبُونَ ﴿٨٢﴾

اس کلام سے انکار کرتے ہو اور تم نے اپنی روزی یہ قرار دے لی ہے کہ (اس کو) جھٹلاتے ہو۔

فَلَوْلَا إِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُومَ ﴿٨٣﴾ وَأَنتُمْ حِينَئِذٍ تَنظُرُونَ ﴿٨٤﴾

تو بھلا جب جان گلے تک آ پہنچتی ہے اور تم اس وقت (کی حالت) دیکھا کرتے ہو

وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنكُمْ وَلَٰكِن لَّا تُبْصِرُونَ ﴿٨٥﴾ فَلَوْلَا

اور ہم اس (مرنے والے) سے تم سے بھی زیادہ نزدیک ہوتے ہیں لیکن تم کو نظر نہیں آتے۔ تو اگر تم

إِن كُنتُمْ غَيْرَ مَدِينِينَ ﴿٨٦﴾ تَرْجِعُونَهَا إِن كُنتُمْ صَادِقِينَ ﴿٨٧﴾

کسی کے بس میں نہیں ہو تو اگر (اپنے دعوے میں) تم سچے ہو تو روح کو پھیر کیوں نہیں لیتے۔

فَأَمَّا إِن كَانَ مِنَ الْمُقَرَّبِينَ ﴿٨٨﴾ فَرَوْحٌ وَرَيْحَانٌ وَجَنَّتُ

پھر اگر وہ (مرنے والا) خدا کے مقربین میں سے ہے تو (اس کے لیے) آرام اور آسائش ہے اور خوشبودار پھول

نَعِيمٍ ﴿٨٩﴾ وَأَمَّا إِن كَانَ مِنْ أَصْحَابِ الْيَمِينِ ﴿٩٠﴾ فَسَلَامٌ

اور نعمت کے باغ۔ اور اگر وہ دائیں ہاتھ والوں میں سے ہے تو (کہا جائے گا کہ) تم پر داہنے ہاتھ

لَّكَ مِنْ أَصْحَابِ الْيَمِينِ ﴿٩١﴾ وَأَمَّا إِن كَانَ مِنَ الْمُكَذِّبِينَ

والوں کی طرف سے سلام ہو۔ اور اگر جھٹلانے والوں میں

الضَّالِّينَ ﴿٩٢﴾ فَنُزُلٌ مِّنْ حَمِيمٍ ﴿٩٣﴾ وَتَصْلِيَةُ جَحِيمٍ ﴿٩٤﴾ إِنَّ

گمراہوں میں سے ہو تو (اس کی) مہمانی کھولتا ہوا پانی ہے اور جہنم میں داخل کر دینا۔ یہ

هَٰذَا لَهُوَ حَقُّ الْيَقِينِ ﴿٩٥﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيمِ ﴿٩٦﴾

(مضمون) یقیناً حق ہے تو (اے رسول) اپنے بزرگ پروردگار کی تسبیح کرو۔

## فضیلت و آیاتِ چہل قاف

☆ قرآن مجید کی مختلف چار سورتوں کی یہ چار آیتیں لطیف ترین اسرار کی حامل ہیں یہ چار آیات عظیم ترین آیتیں ہیں **ہر ایک آیت میں دس دس قاف ہیں** پس تمام آیات میں چالیس قاف (چہل قاف) ہیں اگر کوئی ان آیات کو اپنے پاس رکھے تو افسروں اور حاکموں کے سامنے سرخرو ہوگا مقدمہ میں کامیابی ہوگی اور اسے ہر قسم کے کاموں میں غیبی امداد حاصل رہے گی۔

### بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

**اوّل** اَلَمْ تَرَ اِلَى الْمَلَاِ مِنْۢ بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ مِنْۢ بَعْدِ

(اے محمد ﷺ) کیا تم نے موسیٰ کے بعد بنی اسرائیل کے سرداروں (کی حالت)

مُوْسٰى ۘ اِذْ قَالُوْا لِنَبِیٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا

پر نظر نہیں کی جب انہوں نے اپنے نبی (شموئیل) سے کہا کہ ہمارے واسطے ایک بادشاہ مقرر کیجئے

نُّقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ؕ قَالَ هَلْ عَسَیْتُمْ اِنْ

تاکہ ہم اللہ کی راہ میں جہاد کریں (پیغمبر نے) فرمایا کہیں ایسا نہ ہو کہ جب تم پر

كُتِبَ عَلَیْكُمُ الْقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوْا ؕ قَالُوْا وَمَا لَنَاۤ

جہاد واجب کیا جائے تو تم نہ لڑو، کہنے لگے کہ ہم

اَلَّا نُقَاتِلَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَقَدْ اُخْرِجْنَا مِنْ دِیَارِنَا

کون سا عذر رکھتے ہیں کہ ہم اللہ کی راہ میں جہاد نہ کریں جب ہم اپنے گھروں اور



وَاَبْنَآىِٕنَا ؕ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا

بال بچوں سے نکالے جا چکے۔ پھر جب ان پر جہاد واجب کیا گیا تو ان میں سے

اِلَّا قَلِیْلًا مِّنْهُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِیْمٌۢ بِالظّٰلِمِیْنَ ﴿۲۴۶﴾

چند آدمیوں کے سوا سب لڑنے سے منہ پھیر گئے۔ اور اللہ ظالموں کو خوب جانتا ہے۔ (البقرہ ۲۴۶)

**دوم** لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّذِیْنَ قَالُوْۤا اِنَّ اللّٰهَ فَقِیْرٌ وَّ

جو لوگ (یہودی) یہ کہتے ہیں کہ اللہ تو کنگال ہے اور ہم

نَحْنُ اَغْنِیَآءُ ۘ سَنَكْتُبُ مَا قَالُوْا وَقَتْلَهُمُ

بڑے مالدار ہیں ان لوگوں نے جو کچھ کہا اس کو اور ان کا پیغمبروں کو ناحق قتل کرنا ہم ابھی اسے لکھے لیتے ہیں

الْاَنْۢبِیَآءَ بِغَیْرِ حَقٍّ ۙ وَّنَقُوْلُ ذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِیْقِ ﴿۱۸۱﴾

اور ہم کہیں گے کہ (اچھا تو اپنی شرارت کے عوض میں) جلانے والے عذاب کا مزہ چکھو۔ (آل عمران ۱۸۱)

**سوم** اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِیْنَ قِیْلَ لَهُمْ كُفُّوْۤا اَیْدِیَكُمْ وَ

کیا تم نے ان لوگوں (کے حال) پر نظر نہیں کی جن کو حکم دیا گیا تھا کہ اپنے ہاتھ روکے رہو اور

اَقِیْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۚ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَیْهِمُ

پابندی سے نماز پڑھو اور زکوٰۃ دیتے رہو مگر جب ان پر جہاد واجب کیا

الْقِتَالُ اِذَا فَرِیْقٌ مِّنْهُمْ یَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْیَةِ اللّٰهِ اَوْ

گیا تو ان میں سے کچھ لوگ (ایسے بھی ہیں جو) لوگوں سے اس طرح ڈرنے لگے جیسے کوئی اللہ سے

اَشَدَّ خَشْیَةً ۚ وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَیْنَا الْقِتَالَ ۚ لَوْ

ڈرے بلکہ اس سے کہیں زیادہ اور (گھبرا کر کہنے لگے الٰہی) تو نے ہم پر جہاد کیوں واجب کر دیا

لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ؕ قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا

ہم کو کچھ دنوں کی مہلت کیوں نہ دی ان سے کہہ دو دنیا کی آسائش بہت

قَلِيْلٌ ۚ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى ۟ وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿۷۷﴾

کم ہے اور آخرت پرہیزگار کیلئے بہتر ہے اور دھاگے برابر تم لوگوں پر ظلم نہیں کیا جائے گا (النساء ۷۷)

**چہارم** وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ ابْنَيْ اٰدَمَ بِالْحَقِّ ۘ

(اے رسول) تم ان لوگوں سے آدم کے دو بیٹوں (ہابیل و قابیل) کا قصہ ٹھیک ٹھیک بیان کرو کہ جب ان

اِذْ قَرَّبَا قُرْبَانًا فَتُقُبِّلَ مِنْ اَحَدِهِمَا

دونوں نے اللہ کی درگاہ میں قربانیاں پیش کیں تو ان میں سے ایک (ہابیل) کی (نذر تو) قبول ہوئی

وَلَمْ يُتَقَبَّلْ مِنَ الْاٰخَرِ ؕ قَالَ لَاَقْتُلَنَّكَ ؕ

اور دوسرے (قابیل) کی قربانی نہ قبول ہوئی کہنے لگا میں تو تجھے ضرور مار ڈالوں گا

قَالَ اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿۲۷﴾

اس نے جواب دیا کہ اللہ تو صرف پرہیزگاروں کی نذر قبول کرتا ہے (المائدہ ۲۷)

## ماشاءاللہ کی برکت سے حج

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ اگر کوئی شخص ایک ہی نشست میں ایک ہزار مرتبہ ماشاءاللہ کہے تو اسی سال اسے حج نصیب ہوگا۔

☆ ہاں اگر اس سال حج سے مشرف نہ ہوا تو اللہ تعالیٰ اسے دنیا سے اس وقت تک نہ اٹھائیگا جب تک اسے حج نصیب نہ ہو مجرب ہے۔



## فضیلت وآیات قطب

☆ قرآن مجید میں دو آیتیں ایسی ہیں کہ جن میں تمام حروف تہجی جمع ہیں

☆ علم عملیات کی زبان میں ان آیات کو آیات قطب کہتے ہیں۔

☆ علامہ مقدس اردبیلی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ جو سورہ الحمد کے بعد ان دو آیات کو ہر روز گیارہ مرتبہ دس دن تک بلا ناغہ پڑھے گا تو اس کی ہر حاجت قبول ہوگی۔

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے

**اول** ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا

پھر اللہ نے اس رنج کے بعد تم پر اطمینان کی حالت طاری کی کہ تم میں سے ایک گروہ

يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ

(جو سچے ایمان دار تھے) کو خوب گہری نیند آگئی اور ایک گروہ (جن کو اس وقت بھی جان بچانے کی فکر سے) جان

يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوْلُوْنَ هَلْ

کے لالے پڑے تھے اللہ کے ساتھ (خواہ مخواہ) زمانہ جاہلیت کی ایسی بدگمانیاں کرنے لگے کہنے لگے

لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ

بھلا کیا یہ امر (فتح) کچھ بھی ہمارے اختیار میں ہے؟ کہہ دو کہ ہر امر کا اختیار اللہ ہی کو ہے

يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ؕ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ

یہ لوگ اپنے دلوں میں ایسی بات چھپائے ہوئے ہیں جو تم سے ظاہر نہیں کرتے۔ کہتے ہیں کہ اس امر (فتح) میں

لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَیْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ؕ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِیْ

اگر ہمارا بھی کچھ اختیار ہوتا تو ہم یہاں مارے ہی نہ جاتے (اے رسول) کہہ دو اگر اپنے گھروں

بُیُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِیْنَ كُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى

میں بھی رہتے تو جن کی تقدیر میں لڑ کے مرنا لکھا تھا وہ (اپنے گھروں سے) نکل نکل کے اپنے مرنے کی جگہ

مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَ لِیَبْتَلِیَ اللّٰهُ مَا فِیْ صُدُوْرِكُمْ وَ لِیُمَحِّصَ

ضرور آجاتے ہیں تاکہ جو کچھ تمہارے دل میں ہے اللہ اس کا امتحان کرے جو

مَا فِیْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿۱۵۴﴾

کچھ تمہارے دل میں ہے صاف کردے اور اللہ تو دلوں کا راز خوب جانتا ہے (آل عمران ۱۵۴)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؕ وَ الَّذِیْنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں اور جو لوگ ان کے ساتھ ہیں کافروں پر بڑے سخت اور آپس میں بڑے

رُحَمَآءُ بَیْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا یَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَ

رحم دل ہیں تو ان کو دیکھے گا کہ (اللہ کے سامنے) جھکے سربسجود ہیں۔ اللہ کے فضل اور اس کی خوشنودی کے

رِضْوَانًا ؗ سِیْمَاهُمْ فِیْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ؕ

خواستگار ہیں کثرت سجود (کے اثر) سے ان کی پیشانیوں میں گھٹے پڑے ہوئے ہیں۔

ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِی التَّوْرٰىةِ ۛۖۚ وَ مَثَلُهُمْ فِی الْاِنْجِیْلِ ۛ۫

یہی اوصاف ان کے تورات میں بھی ہیں اور یہی حالات انجیل میں (بھی مذکور) ہیں۔



كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ

گویا ایک کھیتی ہیں جس نے اپنی سوئی نکالی اور پھر اس سوئی کو مضبوط کیا تو وہ موٹی ہوئی پھر اپنی نال پر سیدھی کھڑی

یُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِیَغِیْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ؕ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِیْنَ

ہو گئی اور کسانوں کو خوش کرنے لگی کہ ان کے ذریعہ کافروں کا جی جلائے جو لوگ ایمان لائے

اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّ اَجْرًا عَظِیْمًا ﴿۲۹﴾

اور اچھے (اچھے) کام کرتے رہے اللہ نے ان سے بخشش اور اجر عظیم کا وعدہ کیا ہے۔ (الفتح ۲۹)

## برائے شکر نعمات و اصلاح اولاد

اس وظیفہ کو کسی بھی وقت برائے شکر نعمات اور برائے اصلاح اولاد حسب توفیق پڑھیں۔

رَبِّ اَوْزِعْنِیْۤ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِیْۤ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَ عَلٰى وَالِدَیَّ وَ اَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَ اَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ ؕ (پروردگار! تو مجھے توفیق عطا کر کہ تو نے جو احسان مجھ پر اور میرے والدین پر کیے ہیں ان احسانات کا شکریہ ادا کروں اور یہ کہ میں ایسا کام کروں جس کو تو پسند کرے اور میری اولاد کو نیک بنا) (الاحقاف ۱۵)

## برائے تذلیل و خواری دشمن

سورہ نمل اکتالیس مرتبہ پڑھ کر درج ذیل آیت مجیدہ گیارہ مرتبہ برائے تذلیل و خواری دشمن پڑھے تیر بہدف کا کام دے گی وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ (طٰہٰ ۱۱۱)

**برائے تزکیہ نفس:** برائے تزکیہ نفس و روشن قلبی نماز عشاء کے بعد اول و آخر صلوات ایک سو دس مرتبہ درج ذیل آیت پڑھیں انشاء اللہ ظاہری و باطنی آلائشوں و نجاستوں سے نفس پاکیزہ و مبرہ ہوگا۔ اَلَاۤ اِلَى اللّٰهِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ (الشوریٰ ۵۳)

## خزانہ الٰہی

**☆ سورۂ حج کی ان آٹھ آیات کا مجموعہ اعداد بحساب ابجد ایک لاکھ چوبیس ہزار بنتا ہے**

جو ایک خاص راز ہے یعنی انبیاء علیہم السلام کی تعداد کی طرف ایک لطیف اشارہ ہے۔

☆ ہر آیت مجیدہ کے آخر میں اسم الٰہی کا آنا بھی اس ختم کو چار چاند لگا دیتا ہے۔

☆ حضور اکرم ﷺ سے ان آیات کی فضیلت کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا

**یہ آیات اللہ تعالیٰ کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہیں یہ آیات اسم اعظم سے خالی نہیں**

☆ حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا کہ مجھے معلوم ہے قرآن میں ان آیات کی مثل کوئی آیت نہیں ہے

☆ جو شخص ان آیات کی تلاوت کریگا اس سے غیب کے حجاب و پردے اٹھا دیئے جائیں گے۔

☆ وہ جن و انس کے شر اور شیطان کے مکر اور دشمنوں کے فریب سے محفوظ رہے گا۔

☆ اللہ تعالیٰ اس کیلئے جنت کے دروازے کھول دیگا اسکی تمام حاجات و مرادیں پوری ہونگی۔

**تمام مخلوق اسکے مسخر ہوگی سفر و حضر میں ہر قسم کے حوادثات سے محفوظ رہے گا**

**اس وقت تک اسے موت نہ آئیگی جب تک اسکی مغفرت نہ ہو جائے۔**

**طریقہ عمل:** اول و آخر چودہ بار "یا اللہ" اور آیات سے پہلے ان اسماء کو پڑھے۔

**يَا خَيْرَ الرَّازِقِيْنَ يَا عَلِيْمُ يَا حَلِيْمُ يَا غَفُوْرُ يَا سَمِيْعُ**
**يَا بَصِيْرُ يَا عَلِيُّ يَا كَبِيْرُ يَا لَطِيْفُ يَا خَبِيْرُ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ**
**يَا [illegible] وَفِيُّ يَا حَسِيْبُ اِفْتَحْ لِيْ بَابَ رَحْمَتِكَ وَاجْعَلْ لِّيْ**
**مِنْ اَمْرِيْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ**
**وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔**



## سورۂ حج کی آیات ۵۸ تا ۶۵

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ قُتِلُوْٓا اَوْ مَاتُوْا لَيَرْزُقَنَّهُمُ

[illegible]

اللّٰهُ رِزْقًا حَسَنًا ۭ وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ﴿۵۸﴾ لَيُدْخِلَنَّهُمْ

[illegible]

مُّدْخَلًا يَّرْضَوْنَهٗ ۭ وَاِنَّ اللّٰهَ لَعَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ﴿۵۹﴾ ذٰلِكَ ۚ وَمَنْ

[illegible]

عَاقَبَ بِمِثْلِ مَا عُوْقِبَ بِهٖ ثُمَّ بُغِيَ عَلَيْهِ لَيَنْصُرَنَّهُ

[illegible]

اللّٰهُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَعَفُوٌّ غَفُوْرٌ ﴿۶۰﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي

[illegible]

النَّهَارِ وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَاَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌۢ بَصِيْرٌ ﴿۶۱﴾

[illegible]

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ وَاَنَّ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ هُوَ

[illegible]

الْبَاطِلُ وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ ﴿۶۲﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ

[illegible]

مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۡفَتُصْبِحُ الْاَرْضُ مُخْضَرَّةً ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَطِيْفٌ

دیکھا کہ اللہ نے آسمان سے پانی برسایا تو زمین سرسبز (و شاداب) ہو جاتی ہے بیشک اللہ بندوں کے حال پر بڑا مہربان

خَبِيْرٌ ﴿۶۳﴾ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ

واقف کار ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے سب اسی کا ہے اور اس میں کچھ شک نہیں کہ اللہ سب سے بے پرواہ

الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿۶۴﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ

(اور) قابل ستائش ہے    کیا تو نے اس پر نظر نہ ڈالی کہ جو کچھ زمین میں ہے سب کو اللہ نے تمہارے

وَالْفُلْكَ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ ؕ وَيُمْسِكُ السَّمَآءَ اَنْ تَقَعَ

قابو میں کر دیا ہے اور کشتی کو (بھی) جو اس کے حکم سے دریا میں چلتی ہے اور وہی تو آسمان کو روکے ہوئے ہے کہ

عَلَى الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿۶۵﴾

زمین پر نہ گر پڑے مگر (جب) اس کا حکم ہوگا (گر پڑے گا) اس میں شک نہیں کہ اللہ لوگوں پر بڑا مہربان اور رحم والا ہے

## عمل دست غیب بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

☆ جائز ضرورتوں کے لئے کبھی پریشانی پیش نہ آئے۔ لقمہ حرام اور نجس سے پرہیز کرے چالیس دن تک ایک معین مقام پر مع پابندی وقت اول وقت نماز مغربین پڑھے۔ مابین مغربین سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھے بعدہ جگہ کی قید نہ رہے گی۔ مگر وقت کی قید سے ہمیشہ برابر پڑھتا رہے انشاء اللہ

**جائز ضرورتوں کیلئے پریشان نہ رہیگا خواہ وہ بڑی ہوں یا چھوٹی غیب سے سامان ہو جایا کریگا۔**

مگر جب حرام اُمور میں صرف کریگا یا صرف کرنے کا ارادہ کریگا تو پھر وہ برکت سلب ہو جائیگی۔ اول و آخر صلوات جتنی مرتبہ مقرر کرے ہمیشہ ملحوظ خاطر رکھے۔



## فضیلت آیات نجات

☆ کتاب دلائل میں ہے کہ محمد بن حسن الشریف کو کچھ غم لاحق ہوا ایک رات انہوں نے حضرت رسول اکرم ﷺ کو خواب میں دیکھا اپنے غم کا ذکر کیا تو

**☆ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو کوئی ان آیات کو مع جوابات کے کہ تمام کا مجموعہ بارہ بنتا ہے پڑھے گا تو اسکے تمام دنیوی و اخروی امور درست ہوں گے۔**

☆ تنگدستی تونگری میں بدل جائیگی اگر قیدی پڑھے تو قید سے آزاد ہوگا،

☆ قرضدار کا قرض ادا ہوگا، کاروبار میں وسعت و برکت ہوگی۔

☆ اگر مال و متاع میں لکھ کر رکھیں تو چوروں اور رہزنوں سے وہ مال محفوظ رہیگا۔

☆ افسروں، حاکموں کی تسخیر ہوگی ظالمین کے شر سے محفوظ رہیگا۔

☆ مخلوق کی نظروں میں عزیز و محترم شمار ہوگا، اس سے نظر بد، جادو ٹونہ، نحوست کے اثرات کا ازالہ ہوگا اور ہر میدان میں فتح و کامرانی ہوگی۔

**☆ ان درج ذیل آیات کو لکھ کر دروازے کے اوپر لٹکانا ہر بلا و مصیبت اور ہر قسم کی مہلک و متعدی بیماریوں جیسے کوڑھ، مرگی، دمہ، جنون، جذام، طاعون وغیرہ سے نجات اور موذی جانوروں و حشرات الارض اور جملہ پریشانیوں سے حفاظت کیلئے مشکل کشا کا کام دیں گی اور آزمودہ ہیں۔**

# بارہ آیات نجات

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

**پہلی دوسری** اَلَّذِیْنَ اِذَآ اَصَابَتْهُمْ مُّصِیْبَةٌ ۙ قَالُوْٓا اِنَّا لِلّٰهِ

کہ جب ان پر کوئی مصیبت آ پڑی تو وہ (بے ساختہ) بول اٹھے ہم تو اللہ ہی کے ہیں

وَ اِنَّآ اِلَیْهِ رٰجِعُوْنَ ﴿۱۵۶﴾ اُولٰٓئِكَ عَلَیْهِمْ صَلَوٰتٌ مِّنْ

اور ہم اسی کی طرف لوٹ کر جانے والے ہیں [illegible]

رَّبِّهِمْ وَ رَحْمَةٌ ۟ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ ﴿۱۵۷﴾

کی طرف سے [illegible] اور رحمت اور یہی لوگ ہدایت یافتہ ہیں (البقرہ ۔ ۱۵۶ ۔ ۱۵۷)

**تیسری چوتھی** اَلَّذِیْنَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ اِنَّ النَّاسَ قَدْ

[illegible]

جَمَعُوْا لَكُمْ فَاخْشَوْهُمْ فَزَادَهُمْ اِیْمَانًا ۖ ۗ وَّ

[illegible]

قَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِیْلُ ﴿۱۷۳﴾ فَانْقَلَبُوْا

[illegible]

بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَضْلٍ لَّمْ یَمْسَسْهُمْ سُوْٓءٌ ۙ وَّ

[illegible]

اتَّبَعُوْا رِضْوَانَ اللّٰهِ ۗ وَ اللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَظِیْمٍ ﴿۱۷۴﴾

اللہ کی خوشنودی کے [illegible] (آل عمران ۔ ۱۷۳ ۔ ۱۷۴)



**پانچویں چھٹی** وَ ذَا النُّوْنِ اِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنْ لَّنْ

اور ذوالنون (یونس) کو (یاد کرو) جب وہ [illegible]

نَّقْدِرَ عَلَیْهِ فَنَادٰی فِی الظُّلُمٰتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ

[illegible]

سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ﴿۸۷﴾ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ

[illegible] تو ہم نے ان کی دعا قبول کر لی

وَ نَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَ كَذٰلِكَ نُـْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ﴿۸۸﴾

اور انہیں غم سے نجات دی اور ہم ایمان والوں کو [illegible] (الانبیاء ۔ ۸۷ ۔ ۸۸)

**ساتویں آٹھویں** وَ اَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی رَبَّهٗٓ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ

اور ایوب (کو یاد کرو) جب انہوں نے اپنے پروردگار کو پکارا [illegible]

الرّٰحِمِیْنَ ﴿۸۳﴾ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ فَكَشَفْنَا مَا بِهٖ مِنْ ضُرٍّ وَّ اٰتَیْنٰهُ

[illegible]

اَهْلَهٗ وَ مِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِنَا وَ ذِكْرٰی لِلْعٰبِدِیْنَ ﴿۸۴﴾

[illegible] (الانبیاء ۔ ۸۳ ۔ ۸۴)

**نویں دسویں** وَ اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ﴿۴۴﴾

[illegible] کہ اللہ بندوں کے حال کو خوب دیکھ رہا ہے

فَوَقٰىهُ اللّٰهُ سَیِّاٰتِ مَا مَكَرُوْا وَ حَاقَ بِاٰلِ فِرْعَوْنَ سُوْٓءُ الْعَذَابِ ﴿۴۵﴾

[illegible] (المؤمن ۔ ۴۴ ۔ ۴۵)

[illegible] وَالَّذِينَ إِذَا فَعَلُوا فَاحِشَةً أَوْ ظَلَمُوا أَنْفُسَهُمْ ذَكَرُوا

اور وہ لوگ جب (اتفاقاً) کوئی بدکاری کر بیٹھتے ہیں یا آپ اپنے اوپر ظلم کرتے ہیں تو اللہ کو یاد

اللَّهَ فَاسْتَغْفَرُوا لِذُنُوبِهِمْ وَمَنْ يَغْفِرُ الذُّنُوبَ إِلَّا

کرتے ہیں اور اپنے گناہوں کی معافی مانگتے ہیں اور اللہ کے سوا گناہوں کے بخشنے والا اور ہے کون؟

اللَّهُ وَلَمْ يُصِرُّوا عَلَىٰ مَا فَعَلُوا وَهُمْ يَعْلَمُونَ ﴿١٣٥﴾ أُولَٰئِكَ

اور جو (قصور) وہ (نادانی) کر بیٹھتے تو وہ دانستہ اس پر اصرار نہیں کرتے ایسے ہی لوگوں کی جزا ان کے

جَزَاؤُهُمْ مَغْفِرَةٌ مِنْ رَبِّهِمْ وَجَنَّاتٌ تَجْرِي مِنْ

پروردگار کی طرف سے بخشش ہے اور وہ باغات ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہیں کہ وہ ان میں ہمیشہ

تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا ۚ وَنِعْمَ أَجْرُ الْعَامِلِينَ ﴿١٣٦﴾

رہیں گے اور اچھے چلن والوں کی (بھی) کیا خوب (کھری) مزدوری ہے (آل عمران ۱۳۵-۱۳۶)

## مشکلات اور پریشانیوں کیلئے

☆ درج ذیل آیت مجیدہ مصیبت و پریشانی دور کرنے میں زود اثر ہے۔

☆ ایک جلسہ میں بارہ ہزار مرتبہ پڑھی جاتی ہے۔ اگر ایک آدمی نہ پڑھ سکے تو متعدد افراد مل کر پڑھ سکتے ہیں۔ اس عمل کے پڑھنے کے بعد دو رکعت نماز ادا کر کے حدیث کساء پڑھی جائے مجرب ہے۔

أَمَّنْ يُجِيبُ الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوءَ

آیا بھلا کون ہے جو بیقرار کے پکارنے پر (بیقرار و مضطر کی پکار سنتا ہے) اور اس کا دکھ دور کر دیتا ہے (النمل ۔ ۶۲)



## فضیلت آیات ہفت ہیکل

☆ حضرت امیر المومنین علیہ السلام سے مروی ہے کہ ایک دن حضرت رسول اکرم ﷺ نے مجھ سے فرمایا۔ کہ "یا علی" کیا تو چاہتا ہے کہ تمہیں ایک ایسی چیز سکھاؤں کہ سات آسمانوں اور زمینوں کی مخلوق جمع ہو کر تمہیں کوئی بدی یا آسیب نہ پہنچا سکے اور کوئی آدمی تم پر فتح نہ پا سکے میں نے عرض کی ہاں "یا رسول اللہ" میں ایسی چیز کا خواستگار ہوں۔ فرمایا کہ "یا علی" قرآن مجید میں سات آیتیں ایسی ہیں جو شخص ان آیتوں کو پڑھے یا لکھ کر پاس رکھے تو **اللہ تعالیٰ ستر ہزار بدی اس کے نامہ عمل سے دور فرماتا ہے۔ اور ستر ہزار نیکی اس میں درج فرماتا ہے۔ ستر ہزار محل جنت میں اس کے لئے تعمیر کراتا ہے ستر ہزار حور و قصور اور غلمان اسکو عطا فرماتا ہے۔ اور ستر ہزار حلہ ہائے حریر و دیبا بہشتی اسکے پہننے کو عطا فرماتا ہے۔ ستر ہزار درجے اس کے بلند فرماتا ہے۔** جنکی تعریف وہ خود جانتا ہے کوئی دوسرا نہیں جان سکتا۔ فرمایا "یا علی" جو شخص ان سات آیتوں کو پڑھے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن ان سات ہیکل کی برکت سے اُسے ایمان کی منزل پر ممتاز فرمائے گا۔ اگرچہ وہ مستحق عذاب ہی کیوں نہ ہو۔ پھر حضور ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص ان ہفت ہیکل کو خود یا بیمار کی گردن میں لٹکائے گا تو اس کی حالت درست ہو جائے گی۔

☆ جو شخص ان کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے گا اور حکام و امراء کے پاس جائے گا تو وہ اسکی تکریم کریں گے خواہ وہ اس پر غصہ ہوئے تو نرم دل ہو جائیں گے۔

## آیات ہفت ہیکل

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

متفرق ہفت آیات

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

**اول** قُلْ لَّنْ یُّصِیْبَنَاۤ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا ۚ هُوَ مَوْلٰىنَا ۚ

[illegible]

وَ عَلَى اللّٰهِ فَلْیَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿۵۱﴾

[illegible] (توبہ ۵۱)

**دوم** اِنْ یَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗۤ اِلَّا هُوَ ۚ

[illegible]

وَ اِنْ یُّرِدْكَ بِخَیْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ ؕ یُصِیْبُ بِهٖ

[illegible]

مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ؕ وَ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ﴿۱۰۷﴾

[illegible]

**سوم** وَ مَا مِنْ دَآبَّةٍ فِی الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا وَ یَعْلَمُ

[illegible]

مُسْتَقَرَّهَا وَ مُسْتَوْدَعَهَا ؕ كُلٌّ فِیْ كِتٰبٍ مُّبِیْنٍ ﴿۶﴾

[illegible]

**چہارم** اِنِّیْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّیْ وَ رَبِّكُمْ ؕ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا

[illegible]



هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِیَتِهَا ؕ اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ﴿۵۶﴾

[illegible]

**پنجم** وَ كَاَیِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا ۖ اَللّٰهُ

[illegible]

یَرْزُقُهَا وَ اِیَّاكُمْ ۖ وَ هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ﴿۶۰﴾

[illegible]

**ششم** مَا یَفْتَحِ اللّٰهُ لِلنَّاسِ مِنْ رَّحْمَةٍ فَلَا مُمْسِكَ لَهَا ۚ وَ مَا

[illegible]

یُمْسِكْ ۙ فَلَا مُرْسِلَ لَهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖ ؕ وَ هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ﴿۲﴾

[illegible]

**ہفتم** وَ لَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ لَیَقُوْلُنَّ

[illegible]

اللّٰهُ ؕ قُلْ اَفَرَءَیْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَنِیَ اللّٰهُ

[illegible]

بِضُرٍّ هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖۤ اَوْ اَرَادَنِیْ بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ

[illegible]

رَحْمَتِهٖ ؕ قُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ ؕ عَلَیْهِ یَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ﴿۳۸﴾

[illegible]

# "منزل"

☆ منزل کا لغوی معنی ٹھہرنے کی جگہ ہے قرآنی علم کی اصطلاح میں چند آیات وسورتوں کے مجموعے کو منزل کہا جاتا ہے۔

☆ علمائے قرآن نے قرآن مجید کی سات منزلیں مقرر فرمائی ہیں۔

☆ ہمارے اس مضمون وموضوع "منزل" میں جن آیات کا تذکرہ کیا جا رہا ہے انکی تعداد اگرچہ مختصر ترین ہے بندہ کے اپنے ذاتی تجربہ اور کئی نیک اہل تقویٰ احباب کے علاوہ عاملین سے ان کے مجرب ہونے کی تصدیق ہوئی ہے۔

☆ ان آیات کی تلاوت خزانہ رحمت کی دستیابی کے مترادف ہے جیسا کہ ارشاد ہے وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (بنی اسرائیل ۸۲)

☆ ان آیات کو آیات الخوف اور آیات الحرس (حرز) بھی کہا جاتا ہے۔

☆ روایت میں ہے کہ حضرت رسول اکرم ﷺ کی خدمت اقدس میں ایک دیہاتی آیا اس نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ میرا ایک بھائی ہے اس کو درد رہتا ہے آپ نے فرمایا کہ اسے کیا درد ہے اس نے عرض کی "مراق" (سودا) ہے آپ نے فرمایا کہ اسے میرے پاس لے آؤ پھر آپ نے اسے سامنے بٹھا کر اس "منزل" والی آیات پڑھیں تو وہ اچھا ہو گیا۔

☆ یہ منزل جنون، مرگی، درد عرق النساء، درد ریح، جوڑوں کا درد، شقیقہ، درد سر، صداع، بلڈ پریشر، شوگر، دل کی بیماریوں وغیرہ کیلئے مفید ہے۔



☆ اگر کسی پر جادو یا آسیب کا اثر ہو گیا ہو تو عامل کو چاہیے کہ وہ اس "منزل" کو اول و آخر تین مرتبہ صلوات کیساتھ تین مرتبہ پڑھ کر مریض کو دم کرے یا پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے تو وہ آسیبی وسحری اثرات سے مبرہ ہوگا

☆ مبروص وجذامی کیلئے زعفران سے لکھ کر اور دھو کر پلائیں تو وہ شفایاب ہوگا۔

☆ زاد المعاد میں ہے کہ آیات کو گھول کر پلانے کا جواز حدیث سے ثابت ہے۔

☆ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب الدر النظیم فی خواص القرآن العظیم میں لکھا ہے کہ حضرت رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص دن رات میں ایک بار ان آیات کو پڑھ لے تو ہر قسم کے امور کے لئے مفید ہے۔

☆ المختصر علمائے اہل فن وعاملین نے کہا ہے کہ یہ آیات آسیب وسحر، نظر بد خطرات وحوادثات، مقہوریٔ اعداء، مغلوبیٔ دشمنان، کاروبار میں وسعت، ادائے قرض، تسخیر خلائق، ہر دل عزیز ہونے، محبت زوجین، رشتوں، اصلاح اولاد، برائے حصول اولاد ومال، غیبی امداد، حاکموں اور افسروں سے راہ ورسم ایجاد ہونے، ہر قسم کے دردوں، شفائے امراض ظاہری وباطنی مثلاً تقویت قلب، شوگر، بلڈ پریشر، یرقان وغیرہ کیلئے لکھ کر گلے میں ڈالیں یا پانی پر دم کر کے پئیں تو فی الفور افاقہ ہوگا بلکہ تمام امور میں بالاصطلاح "مِنَ الْمَهْدِ اِلَى اللَّحْدِ" یعنی گہوارے سے قبر تک ہر کام کیلئے نہایت ہی مفید اور مجرب ہیں۔

# "منزل"

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے (سزاوار) ہیں جو سارے جہانوں کا پالنے والا، بڑا مہربان رحم والا ہے

مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝

روز جزا کا حاکم ہے (اے اللہ) ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ

تو ہم کو سیدھی راہ پر ثابت قدم رکھ ان کی راہ جنہیں تو نے (اپنی) نعمت

عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

عطا کی ہے نہ ان کی راہ جن پر تیرا غضب ڈھایا گیا اور نہ گمراہوں کی

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

الٓمّٓ ۝ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝

الٓمّٓ یہ (اللہ کی) ایک کتاب ہے جس میں کوئی شک نہیں اس میں پرہیزگاروں کیلئے ہدایت ہے

الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا

جو غیب پر ایمان لاتے ہیں اور (پابندی سے) نماز ادا کرتے ہیں اور جو کچھ ہم نے ان کو دیا ہے



رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ

اس کو اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں اور جو کچھ تم پر (اے رسولؐ) اور تم سے پہلے

اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝

نازل کیا گیا ہے اس پر ایمان لاتے ہیں اور وہی آخرت کا بھی یقین رکھتے ہیں

اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۗ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝

یہی لوگ اپنے پروردگار کی ہدایت پر (قائم) ہیں اور یہی لوگ اپنی دلی مرادیں پائیں گے (البقرہ ۱-۵)

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ** وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اور تمہارا معبود تو وہی ایک (اللہ) ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝

اس کے سوا کوئی معبود نہیں جو بڑا مہربان رحم والا ہے (البقرہ ۱۶۳)

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ** اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اللہ ہی وہ ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں زندہ

الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۗ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

جہان کا سنبھالنے والا ہے۔ اس کو نہ اونگھ آتی ہے نہ نیند۔ جو کچھ آسمانوں میں ہے

وَمَا فِي الْاَرْضِ ۗ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا

اور جو کچھ زمین میں ہے (غرض سب کچھ) اسی کا ہے۔ کون ایسا ہے جو بغیر اس کی اجازت کے اس کے

بِاِذْنِهٖ ۗ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ

(آگے) سفارش کرے۔ جو کچھ ان کے سامنے (موجود) ہے اور جو کچھ ان کے پیچھے (ہو چکا) ہے [illegible]

بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ

جانتے ہیں اور لوگ اس کے علم میں سے کسی چیز پر بھی احاطہ نہیں کر سکتے مگر (اتنا) جتنا وہ چاہے اس کی کرسی سب آسمانوں

وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴿٢٥٥﴾

اور زمین کو گھیرے ہوئے ہے اور ان دونوں کی نگہداشت اس پر کچھ بھی گراں نہیں اور وہ عالی شان بزرگ ہے۔

لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ڐ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ

دین میں کسی طرح کی زبردستی نہیں کیونکہ ہدایت گمراہی سے (الگ) ظاہر ہو چکی

فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ

تو جس شخص نے جھوٹے معبودوں (بتوں) سے انکار کیا اور اللہ ہی پر ایمان لایا تو اس نے وہ

بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿٢٥٦﴾

مضبوط رسی پکڑ لی جو ٹوٹ ہی نہیں سکتی۔ اور اللہ (سب کچھ) سنتا (اور) جانتا ہے۔

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۭ

اللہ ان لوگوں کا ولی ہے جو ایمان لائے کہ انہیں (گمراہی) اندھیروں سے نکال کر (ہدایت کی) روشنی میں لاتا ہے

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰــــُٔــھُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ

اور جن لوگوں نے کفر اختیار کیا ان کے سرپرست شیطان ہیں جو ان کو (ایمان کی) روشنی سے نکال کر (کفر کی)

النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿٢٥٧﴾

تاریکیوں میں ڈال دیتے ہیں یہی لوگ اہل دوزخ ہیں (اور) یہی اس میں ہمیشہ رہیں گے۔ (البقرہ ۲۵۵ تا ۲۵۷)

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ** لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ



الْاَرْضِ ۭ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ

زمین میں ہے سب (کچھ) اللہ ہی کا ہے اور جو تمہارے دلوں میں ہے خواہ تم اس کو ظاہر کرو یا اسے چھپاؤ

بِهِ اللّٰهُ ۭ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

اللہ تم سے اس کا حساب لے گا پھر جس کو چاہے گا بخش دے گا اور جس پر چاہے گا عذاب کرے گا

وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٢٨٤﴾ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ

اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے (ہمارے) پیغمبر (محمد) جو کچھ ان پر ان کے پروردگار کی

اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ

طرف سے نازل کیا گیا ہے اس پر ایمان لائے اور ان کے (ساتھ) مومن بھی (سب) اللہ اور اس کے فرشتوں

وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ

اور اس کی کتابوں اور اس کے رسولوں پر ایمان لائے (اور کہتے ہیں کہ) ہم اللہ کے پیغمبروں میں سے کسی میں تفریق نہیں کرتے

وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ڭ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ﴿٢٨٥﴾

اور کہتے ہیں کہ ہم نے سنا اور مان لیا اے پروردگار ہم تیری ہی مغفرت کی خواہش رکھتے ہیں اور تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے

لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۭ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا

اللہ کسی کو اس کی طاقت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتا اس نے اچھا کام کیا تو اپنے نفع کے لیے اور برا کام کیا

مَا اكْتَسَبَتْ ۭ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ

تو اس کا وبال اسی پر ہے اے ہمارے پروردگار اگر ہم بھول جائیں یا غلطی کریں تو ہماری گرفت نہ کر

رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَي الَّذِيْنَ

اے ہمارے پروردگار ہم پر ایسا بوجھ نہ ڈال جیسا ہم سے اگلے لوگوں پر

مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا

پر ڈالا تھا (اور) اے ہمارے پروردگار، اتنا بوجھ جس کے اٹھانے کی ہمیں طاقت نہ ہو ہم سے نہ اٹھوا

بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۗ وَاغْفِرْ لَنَا ۗ وَارْحَمْنَا ۗ أَنْتَ

اور ہمارے قصوروں سے درگزر کر اور ہمارے گناہوں کو بخش دے اور ہم پر رحم فرما تو ہی

مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿٢٨٦﴾

ہمارا مولا ہے تو ہی کافروں کے مقابلہ میں ہماری مدد کرنا (البقرہ ۔ ۲۸۶)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ شَهِدَ اللّٰهُ أَنَّهٗ لَا إِلٰهَ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے اللہ نے خود اس بات کی شہادت دی ہے کہ اس کے سوا

إِلَّا هُوَ ۙ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَأُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ۚ

کوئی معبود نہیں اور تمام فرشتوں نے اور صاحبان علم جو عدل پر قائم ہیں

لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿١٨﴾

اس زبردست حکمت والے کے سوا کوئی معبود نہیں ہے وہی غالب دانا ہے (آل عمران ۔ ۱۸)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے (اے رسولؐ) کہہ دیجئے اے تمام عالم کے مالک تو ہی

الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ۫ وَتُعِزُّ مَنْ

جس کو چاہے سلطنت دیتا ہے اور جس سے چاہے سلطنت چھین لیتا ہے اور تو ہی جس کو چاہے

تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ۭ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۭ إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ

عزت دے اور تو ہی جسے چاہے ذلیل کر دے ہر طرح کی بھلائی تیرے ہی ہاتھ میں ہے بیشک تو



شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٢٦﴾ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي

ہر چیز پر قادر ہے۔ تو ہی رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور تو ہی دن کو رات میں

الَّيْلِ ۡ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ

داخل کرتا ہے اور تو ہی بے جان سے جاندار کو پیدا کرتا ہے اور تو ہی جاندار سے بے

مِنَ الْحَيِّ ۡ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ﴿٢٧﴾

جان کو نکالتا ہے اور تو ہی جس کو چاہتا ہے بے حساب روزی دیتا ہے (آل عمران ۔ ۲۶، ۲۷)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ إِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے بیشک تمہارا پروردگار اللہ ہے جس نے (صرف)

وَالْأَرْضَ فِيْ سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۣ يُغْشِي

چھ دنوں میں آسمان اور زمین کو پیدا کر دیا پھر عرش (کے بنانے) پر آمادہ ہوا وہی

الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا ۙ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ

رات کو دن کا لباس پہناتا ہے جو اس کے پیچھے تیزی سے چلا آتا ہے اور آفتاب اور ماہتاب اور ستارے

مُسَخَّرٰتٍ بِأَمْرِهٖ ۭ أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ ۭ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ

سب کے سب اسی کے حکم کے تابع ہیں دیکھو حکومت اور پیدا کرنا خاص اسی کیلئے ہے وہ اللہ جو سارے جہان کا

الْعٰلَمِيْنَ ﴿٥٤﴾ اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ۭ إِنَّهٗ لَا يُحِبُّ

پالنے والا ہے بڑا برکت والا ہے (لوگو) اپنے پروردگار سے گڑگڑا کر اور چپکے چپکے دعا کرو وہ حد سے تجاوز کرنے والوں

الْمُعْتَدِيْنَ ﴿٥٥﴾ وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا

کو دوست نہیں رکھتا اور زمین میں اصلاح کے بعد فساد نہ کرتے پھرو اور (عذاب کے) خوف

وَادْعُوهُ خَوْفًا وَطَمَعًا ۚ إِنَّ رَحْمَتَ اللَّهِ قَرِيبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِينَ ﴿٥٦﴾

اور اس (اللہ) کو خوف سے اور امید سے پکارتے رہو یقیناً اللہ کی رحمت نیکی کرنے والوں سے قریب ہے (الاعراف ۵۵، ۵۶)

**بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ** قُلِ ادْعُوا اللَّهَ أَوِ ادْعُوا الرَّحْمَٰنَ ۖ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے (اے رسول) تم ان سے کہہ دو کہ تم (خدا کو) اللہ کہہ کر پکارو یا رحمٰن

أَيًّا مَّا تَدْعُوا فَلَهُ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنَىٰ ۚ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ

جس طرح بھی پکارو گے اس کے تو سب نام اچھے ہیں۔ اور (اے رسول) نہ تو اپنی نماز بہت چلا کر پڑھو

وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ ذَٰلِكَ سَبِيلًا ﴿١١٠﴾ وَقُلِ

اور نہ بالکل چپکے سے بلکہ اس کے درمیان کا ایک اوسط طریقہ اختیار کر لو اور کہو کہ

الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَلَمْ يَكُن لَّهُ شَرِيكٌ

ہر طرح کی تعریف اسی اللہ کو (سزاوار) ہے جو نہ تو اولاد رکھتا ہے نہ اس کی سلطنت میں اس کا کوئی شریک ہے اور نہ اسے

فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُن لَّهُ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ ۖ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيرًا ﴿١١١﴾

کسی طرح کی کمزوری ہے کہ کوئی اس کا سرپرست ہو اور اس کی بڑائی بھی خوب کرتے رہا کرو (بنی اسرائیل ۱۱۰، ۱۱۱)

**بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ** أَفَحَسِبْتُمْ أَنَّمَا خَلَقْنَاكُمْ عَبَثًا

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے تو کیا تم یہ خیال کرتے ہو کہ ہم نے تم کو (یونہی) بیکار پیدا

وَأَنَّكُمْ إِلَيْنَا لَا تُرْجَعُونَ ﴿١١٥﴾ فَتَعَالَى اللَّهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۖ

اور یہ کہ تم ہمارے حضور میں لوٹ کر نہیں آؤ گے — تو اللہ جو سچا بادشاہ ہے (اس کی شان) (ہر چیز سے) بلند و اعلیٰ ہے

لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيمِ ﴿١١٦﴾ وَمَن يَدْعُ

اس کے سوا کوئی معبود نہیں — وہی عرش بزرگ کا مالک ہے — اور جو شخص اللہ کے ساتھ



مَعَ اللَّهِ إِلَٰهًا آخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهُ بِهِ فَإِنَّمَا

دوسرے معبود کی بھی پرستش کرے گا اس کے پاس اس شرک کی کوئی دلیل تو ہے نہیں تو بس

حِسَابُهُ عِندَ رَبِّهِ ۚ إِنَّهُ لَا يُفْلِحُ الْكَافِرُونَ ﴿١١٧﴾

اس کا حساب (و کتاب) اس کے پروردگار ہی کے پاس ہوگا کچھ شک نہیں کہ انکار کرنے والے فلاح نہیں پائیں گے

وَقُل رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَأَنتَ خَيْرُ الرَّاحِمِينَ ﴿١١٨﴾

اور کہو کہ اے میرے پروردگار تو (میری امت کو) بخش دے اور (اس پر) رحم کر اور تو سب سے بہتر رحم کرنے والا ہے (المؤمنون ۱۱۵-۱۱۸)

**بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

وَالصَّافَّاتِ صَفًّا ﴿١﴾ فَالزَّاجِرَاتِ زَجْرًا ﴿٢﴾ فَالتَّالِيَاتِ

پرا باندھنے والوں کی قسم پھر (برائی سے) جھڑک کے ڈانٹنے والوں کی (قسم) پھر قرآن کے پڑھنے والوں

ذِكْرًا ﴿٣﴾ إِنَّ إِلَٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ﴿٤﴾ رَّبُّ السَّمَاوَاتِ

کی قسم ہے — کہ تمہارا معبود حقیقی ایک ہی ہے — جو سارے آسمان اور

وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ﴿٥﴾ إِنَّا

زمین کا اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے پروردگار ہے اور (طلوع کے) مقامات کا بھی مالک ہے ہم

زَيَّنَّا السَّمَاءَ الدُّنْيَا بِزِينَةٍ الْكَوَاكِبِ ﴿٦﴾ وَحِفْظًا

ہی نے نیچے والے آسمان کو ستاروں کی آرائش (جگمگاہٹ) سے آراستہ کیا اور (ستاروں کو) — ہر سرکش

مِّن كُلِّ شَيْطَانٍ مَّارِدٍ ﴿٧﴾ لَّا يَسَّمَّعُونَ إِلَى الْمَلَإِ

شیطان سے حفاظت کے واسطے (بھی پیدا کیا) — کہ اب شیطان عالم بالا کی طرف کان بھی نہیں لگا سکتے

الْأَعْلَىٰ وَيُقْذَفُونَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ﴿٨﴾ دُحُورًا ۖ وَلَهُمْ

اور (جہاں اس کی لینا چاہتے تو) ہر طرف کھدیڑنے کے لیے شہاب پھینکے جاتے ہیں اور ان کے

عَذَابٌ وَاصِبٌ ﴿٩﴾ إِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَأَتْبَعَهُ

پائیدار عذاب ہے    مگر جو شیطان شاذ و نادر (فرشتوں کی) کوئی بات اچک لے بھاگتا ہے

شِهَابٌ ثَاقِبٌ ﴿١٠﴾ فَاسْتَفْتِهِمْ أَهُمْ أَشَدُّ خَلْقًا

تو آگ کا چمکتا ہوا انگارہ اس کا پیچھا کرتا ہے تو (اے رسول) تم ان سے پوچھو کہ ان کا بنانا زیادہ دشوار ہے

أَمْ مَنْ خَلَقْنَا ۚ إِنَّا خَلَقْنَاهُمْ مِنْ طِينٍ لَازِبٍ ﴿١١﴾

یا ان چیزوں کا جن کو ہم نے پیدا کیا ہم نے تو ان لوگوں کو چپکتی مٹی سے پیدا کیا (الصافات ۶-۱۱)

**بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ** يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ إِنِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے (اے گروہ جن و انس اگر تم میں قدرت ہے کہ آسمانوں اور زمین کے

اسْتَطَعْتُمْ أَنْ تَنْفُذُوا مِنْ أَقْطَارِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ

کناروں سے (ہو کر کہیں) نکل (کر موت یا عذاب سے بھاگ) جاؤ تو نکل جاؤ اور زور اور قوت کے سوا تم نکل

فَانْفُذُوا ۚ لَا تَنْفُذُونَ إِلَّا بِسُلْطَانٍ ﴿٣٣﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٣٤﴾

سکنے ہی کے نہیں تو تم اپنے پروردگار کی کون کون سی نعمت کو جھٹلاؤ گے (الرحمٰن ۳۳-۳۴)

**بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ** لَوْ أَنْزَلْنَا هَٰذَا الْقُرْآنَ عَلَىٰ جَبَلٍ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اگر ہم یہ قرآن کسی پہاڑ پر (بھی) نازل کرتے

لَرَأَيْتَهُ خَاشِعًا مُتَصَدِّعًا مِنْ خَشْيَةِ اللَّهِ ۚ وَتِلْكَ

تو تم اس کو دیکھتے کہ اللہ کے ڈر سے دبا اور پھٹا جاتا ہے    اور یہ



الْأَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُونَ ﴿٢١﴾ هُوَ اللَّهُ

باتیں ہم لوگوں (کے سمجھانے) کے لیے بیان کرتے ہیں تاکہ وہ غور کریں    وہی

الَّذِي لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ ۖ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۖ هُوَ

اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں    پوشیدہ اور ظاہر کا جاننے والا    وہی بڑا

الرَّحْمَٰنُ الرَّحِيمُ ﴿٢٢﴾ هُوَ اللَّهُ الَّذِي لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ

مہربان نہایت رحم والا ہے۔    وہ وہی اللہ ہے جس کے سوا کوئی قابل عبادت نہیں

الْمَلِكُ الْقُدُّوسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيزُ الْجَبَّارُ

(حقیقی) بادشاہ، پاک ذات، ہر عیب سے بری، امن دینے والا، نگہبان، غالب، زبردست

الْمُتَكَبِّرُ ۚ سُبْحَانَ اللَّهِ عَمَّا يُشْرِكُونَ ﴿٢٣﴾ هُوَ اللَّهُ الْخَالِقُ

بڑائی والا، یہ لوگ جس کو (اس کا) شریک ٹھہراتے ہیں اس سے پاک ہے    وہی اللہ تمام چیزوں کا خالق

الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ ۖ لَهُ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنَىٰ ۚ يُسَبِّحُ لَهُ مَا فِي

موجد صورتوں کا بنانے والا اس کے اچھے اچھے نام ہیں    جو چیزیں سارے

السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۖ وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ﴿٢٤﴾

آسمانوں اور زمین میں ہیں سب اس کی تسبیح کرتی ہیں اور وہی غالب حکمت والا ہے۔ (الحشر ۲۱-۲۴)

**بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِنَ الْجِنِّ فَقَالُوا إِنَّا سَمِعْنَا

(اے رسول) لوگوں سے کہہ دو کہ میرے پاس وحی آئی ہے کہ جنوں کی ایک جماعت نے (قرآن کو) کان لگا کر سنا

قُرْاٰنًا عَجَبًا ۙ﴿۱﴾ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ۭ وَلَنْ نُّشْرِكَ

تو کہنے لگے کہ ہم نے ایک عجیب قرآن سنا ہے جو بھلائی کی راہ دکھاتا ہے تو ہم اس پر ایمان لے آئے اور اب

بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۙ﴿۲﴾ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا

ہم کسی کو اپنے پروردگار کا شریک نہیں بنائیں گے اور یہ کہ ہمارے پروردگار کی عظمت بہت بڑی ہے اس نے نہ کسی کو بیوی بنایا

وَلَدًا ۙ﴿۳﴾ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۙ﴿۴﴾

اور نہ بیٹا اور یہ کہ ہم میں سے بیوقوف اللہ کے بارے میں حد سے بڑھی ہوئی باتیں کیا کرتے تھے (۱-۴)

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ﴿۱﴾ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ﴿۲﴾ وَلَآ اَنْتُمْ

(اے رسول!) تم کہہ دو کہ اے کافرو! جن چیزوں کو تم پوجتے ہو میں ان کو نہیں پوجتا اور جس (اللہ) کی

عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ﴿۳﴾ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ﴿۴﴾ وَلَآ

میں عبادت کرتا ہوں اس کی تم عبادت نہیں کرتے اور جنہیں تم پوجتے ہو میں ان کا پوجنے والا نہیں اور جس کی

اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ﴿۵﴾ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۧ﴿۶﴾

میں عبادت کرتا ہوں تم اس کی عبادت کرنے والے نہیں۔ تمہارے لیے تمہارا دین اور میرے لیے میرا دین

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ﴿۱﴾ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ﴿۲﴾ لَمْ يَلِدْ

(اے رسول!) تم کہہ دو کہ اللہ ایک ہے، اللہ (برحق) بے نیاز ہے، نہ اس نے کسی کو جنا



وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ﴿۳﴾ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ﴿۴﴾

اور نہ وہ کسی سے جنا گیا اور اس کا کوئی ہمسر نہیں

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ﴿۱﴾ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ﴿۲﴾

(اے رسول!) تم کہہ دو کہ میں صبح کے مالک کی ہر چیز کی برائی سے جو اس نے پیدا کی پناہ مانگتا ہوں

وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ﴿۳﴾ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ

اور اندھیری رات کی برائی سے جب اس کا اندھیرا چھا جائے اور گنڈوں پر پھونکنے والیوں کی

فِي الْعُقَدِ ۙ﴿۴﴾ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۧ﴿۵﴾

برائی سے (جب پھونکیں) اور حسد کرنے والے کی برائی سے جب حسد کرے۔

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ**

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ﴿۱﴾ مَلِكِ النَّاسِ ۙ﴿۲﴾ اِلٰهِ

(اے رسول!) تم کہہ دو کہ میں لوگوں کے پروردگار لوگوں کے بادشاہ لوگوں

النَّاسِ ۙ﴿۳﴾ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ڏ الْخَنَّاسِ ۽﴿۴﴾ الَّذِيْ

کے معبود کی (شیطانی) وسوسے کی برائی سے پناہ مانگتا ہوں، جو (اللہ کے نام سے) پیچھے ہٹ جاتا ہے

يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ﴿۵﴾ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۧ﴿۶﴾

جو لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالا کرتا ہے، جنات میں سے ہو خواہ آدمیوں میں سے

## دیدار حبیب کبریا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

جو شخص حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خواب میں زیارت کا متمنی ہو وہ جمعۃ المبارک کی رات کو غسل کر کے پاک صاف کپڑے پہنے اور خوشبو لگائے۔ گھر میں صاف ستھری جگہ پر آرتی جلائے اور نماز عشاء ادا کرنے کے بعد دو رکعت نماز زیارت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی غرض سے پڑھے ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد پچیس ۲۵ بار سورۃ (قل ھو اللہ) پڑھے سلام پھیرنے کے بعد (صلی اللہ علیٰ محمد ن النبی الامی) ایک ہزار بار پڑھے اور حضورؐ کی زیارت کا تصور کر کے پاک صاف بستر پر دائیں کروٹ لے کر سو جائے۔ اگر اس رات زیارت سے مشرف ہو تو ٹھیک ہے۔ ورنہ یہ عمل ہر روز آگے جمعۃ المبارک تک جاری رکھے انشاء اللہ زیارت ہو جائے گی۔

## امتحان میں کامیابی

اگر کوئی طالب علم یا طالبہ ایک وقت مقرر کر کے بعد از نماز عشاء اول و آخر درود ابراہیمی پڑھ کر قبلہ رو بیٹھ کر گیارہ ہزار مرتبہ یا حسیب پڑھے اور امتحان میں کامیابی کا تصور رکھے اللہ تعالیٰ اس کو کامیابی عطا فرمانے والا مہربان ہے انشاء اللہ۔

## تمام مشکلات کا حل اور دشمن کسی صورت کامیاب نہ ہوگا:

یہ ایک انتہائی نایاب تعویذ ہے جو شخص اس نقش کو بنا کر اور تعویذ بنا کر اپنے بازو میں باندھے گا وہ اپنے بدترین دشمنوں سے محفوظ رہے گا اور اس نقش کی برکت سے اس شخص کی تمام حاجات انشاء اللہ پوری ہوں گی۔ اس تعویذ کو مرد اپنے دائیں بازو اور عورت بائیں بازو پر پہنے، گلے میں بھی یہ تعویذ بنا کر لٹکایا جا سکتا ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٢٥٦١١ | ١٢٥٦٢٥ | ١٢٥٦٢١ | ١٢٥٦١٨ |
| ١٢٥٦٢٢ | ١٢٥٦١٧ | ١٢٥٦١٣ | ١٢٥٦٢٣ |
| ١٢٥٦١٦ | ١٢٥٦١٩ | ١٢٥٦٢٧ | ١٢٥٦١٣ |
| ١٢٥٦٢٦ | ١٢٥٦١٣ | ١٢٥٦١٥ | ١٢٥٦٢٠ |



### برائے قضائے حاجات:

باوضو ہو کر کچی روشنائی سے یہ نقش لکھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥

ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ

ہ ہ م س

اس نقش کو موم جامہ کر کے تعویذ گلے میں لٹکائیں۔

اگر آسیب وغیرہ سے بچاؤ مقصود ہو تو یہ تعویذ مریض کے گلے میں ڈالیں اور روزانہ ایک نقش پانی میں گھول کر مریض کو چالیس روز تک پلائیں۔

### آسیب معلوم کرنا:

یہ تعویذ لکھ کر آسیب زدہ کے سامنے کرو اگر مریض دیکھ لے تو سمجھو آسیب نہیں ہے اور اس کو نہ دیکھے تو آسیب کا اثر ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢ | ٣ | ٦ | ٨ |
| ٨ | ٦ | ٣ | ٢ |
| ٣ | ٢ | ٨ | ٦ |
| ٦ | ٨ | ٢ | ٣ |

### سانپ کے ڈسے کا علاج:

جس کسی کو سانپ ڈس لے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر سورۃ الناس پڑھ کر بار بار مریض کو دم کریں اور پانچ منٹ تک یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پانچ منٹ تک کامل شفاء ہو جائے گی۔

### علم میں ترقی کے لیے:

عشاء کی نماز پڑھنے کے بعد اول و آخر درود ابراہیمی پڑھیں بعد میں تین سو بار رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا پڑھیں۔ پھر ایک بار درود شریف پڑھ کر ایک بار رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا پڑھ کر کتاب کھول کر پڑھیں۔ یہ عمل چند روز جاری رکھیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا اور علم میں ترقی ہوگی۔

### عمل آیت قطب:

